# پریم ناتھ پردیسی: عکس درعکس



ڈاکٹر محمد افضل میر

PREM NATH PARDESI
AKS DAR AKS

by

Dr. Muhammad Afzal Mir

Year of Edition 2017
ISBN 978-93-86624-30-7
Price Rs. 450/-

نام کتاب : پریم ناتھ پردیسی: عکس در عکس
نوعیت : تحقیق
مصنف وناشر : ڈاکٹر محمد افضل میر
اشاعت : ۲۰۱۷ء
تعداد : ۵۰۰
قیمت : ۴۵۰ روپے
سیٹنگ : سالک جمیل براڑ
9256033695
مطبع : روشان پرنٹرس، دہلی۔٦

کتاب ملنے کا پتا:

Dr.Mohammad Afzal Mir
R/O : Ariphanthan,
Post Office: Magam, Berwah ,Kashmir
Pin Code: 193401
e-mail:mirafzal47@gmail.com
PhoneNumber:09596314000

EDUCATIONAL PUBLISHING HOUSE
3191,Vakil Street, Kucha Pandit, Lal Kuan, Delhi-6(INDIA)
Ph : 23216162, 23214465, Fax : 0091-11-23211540
E-mail: info@ephbooks.com,ephindia@gmail.com
website: www.ephbooks.com

## انتساب۔۔۔۔۔۔

اپنے

والدین کے نام

جنہوں نے مجھے ہمیشہ

خوب سے خوب تر کی جستجو کی ترغیب دی

# فہرست



☆☆☆

# پیش لفظ

## قدم قدم بڑھیں گے ہم، محاذ پر لڑیں گے ہم

یہ اس انقلابی گیت کا مکھڑا ہے جو تقسیم ہندستان کے بعد کشمیر کی وادی میں ہر سو گونجتا رہا جب ریاست جموں وکشمیر پر قبائیلوں نے حملہ کیا۔ اس شاہکار کے خالق کوئی اور نہیں بلکہ آزادی کے متوالے اور محبِّ وطن پریم ناتھ پردیسی تھے۔ پردیسی بیک وقت شاعر بھی تھے اور افسانہ نگار بھی، ڈرامہ نگار بھی تھے اور ناول نگار بھی، صحافی بھی تھے اور رپورتاژ نگار بھی، لیکن ان کی شہرت کا سبب ان کی افسانہ نگاری بن گئی۔ خوش آئند بات یہ ہے کہ محمد افضل میر نے جموں وکشمیر میں افسانہ نگاری کے امام پریم ناتھ پردیسی پر بہت ہی دقیقہ ریزی سے تحقیق کی ہے جس کا ثمرہ ''پریم ناتھ پردیسی۔ عکس در عکس' کی صورت میں منظر عام پر آرہا ہے۔ غیر منقسم ہندستان میں پریم ناتھ پردیسی کی شہرت دور دور تک پھیل چکی تھی اور ان کا رابطہ ہندستان کے کئی قد آور ادیبوں سے قائم ہو چکا تھا یہاں تک کہ ان کے پہلے افسانوی مجموعے کا مقدمہ بابائے اردو عبدالحق نے رقم کیا جبکہ دوسرے مجموعے کا پیش لفظ شہرۂ آفاق افسانہ نگار راجندر سنگھ بیدی نے قلم بند کیا۔

زیر نظر تصنیف کو محمد افضل میر نے کئی ابواب میں تقسیم کیا ہے: ریاست میں اردو...... آغاز وارتقا؛ ریاست کا پہلا افسانہ نگار کون؟، پریم ناتھ پردیسی۔ شخصیت کے بعض

اہم پہلو؛ پریم ناتھ پردیسی کی شعروادب سے وابستگی؛ پریم ناتھ پردیسی بحیثیت افسانہ نگار؛ پریم ناتھ پردیسی بحیثیت ڈرامہ نگار؛ پریم ناتھ پردیسی بحیثیت رپورتاژ نگار؛ پریم ناتھ پردیسی بحیثیت شاعر؛ پریم چند کے اثرات اور معاصرین؛ ہم عصر ادیبوں، شاعروں اور نقادوں کی پردیسی کے بارے میں آراء۔ظاہر ہے کہ محقق نے پریم ناتھ پردیسی کی شخصیت کے ہرزاویئے اوران کے فن کے ہر پہلو پر بہ نظر غائر روشنی ڈالی ہے۔

اس بات میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ کشمیر میں اردو کا چلن ڈوگرہ حکومت کے دوران شروع ہوااور مہاراجہ پرتاپ سنگھ نے ۱۸۸۹ء میں اسے سرکاری زبان کا درجہ دے دیا جواب تک قائم ودائم ہے۔اس کی بنیادی وجہ یہ تھی کہ ریاست جموں وکشمیر میں کئی زبانیں رائج تھیں جیسے کشمیری، پہاڑی، ڈوگری، لداخی وغیرہ جن کا دائرہ اثر مخصوص خطوں تک محدود تھا،اس لیے ایک مشترکہ ومخلوط زبان کی ضرورت محسوس ہوئی جواردو نے پوری کردی۔اردو کی ترویج کی ابتدا پنجاب میں کشمیری نژاد صحافیوں کی نگارشات سے ہوئی، سفرنامے، تاریخیں اور دیگر تخلیقات لکھی گئیں، پھر ریاست کے اندر اخباروں کا سلسلہ سرکاری پرچے 'بدھیا بلاس' سے شروع ہوا اور ساتھ ہی جموں میں دارالترجمہ بھی قائم کیا گیا۔ جلدی ہی ریاست میں اخباروں کا سیلاب امڈ آیا اور اخبار عام، رنبیر، ملاپ، وتستا، مارتنڈ اور ہمدرد جیسے اخبارات منصۂ شہود پر رونما ہوئے۔ باہر سے تھیٹر کمپنیاں بھی اپنے جلوے دکھانے کے لیے وارد ہوئیں جن کے مکالمے ہندستانی میں ہوتے تھے۔اِدھر کئی پرائیویٹ اداروں جیسے انجمن نصرت اسلام نے مدرسوں میں اردو کو بڑھاوادیا۔محمد افضل میر نے کشمیر کی تاریخ پر بھی روشنی ڈالی ہے۔ چونکہ یہ متنازع اور ذود حس موضوع ہے اس لیے میں اس بارے میں اپنے خیالات کو محفوظ رکھنا ہی بہتر سمجھتا ہوں کیونکہ ان کے اظہار کا یہاں پر موقع ہے نہ محل۔صرف اتنا بتانا ضروری سمجھتا ہوں کہ غیر منقسم ہندستان میں کشمیر بھی دوسرے علاقوں میں آئی بیداری

کا حصہ بن گیا اور ادبی میدان میں جتنی بھی تحریکیں چلیں ان کے ساتھ شانہ بہ شانہ چلتا رہا۔علاوہ ازیں اردو ادب کو مزید تقویت پہنچانے کے لیے کئی ادبی محفلوں کی تشکیل ہوئی جیسے بزم سخن، انجمن ترقی پسند مصنفین، کلچرل فرنٹ وغیرہ جنھوں نے نہ صرف یہ کہ ریاست میں ادیبوں کی ایک نئی عبقری و بیدار فوج کھڑی کردی بلکہ یہاں کے لوگوں کو بھی اپنی جانب متوجہ کیا۔

پریم ناتھ پردیسی اس ترقی پسند کارواں کے سپہ سالار تھے۔ان کا جنم سرینگر کے محلہ فتح کدل میں ۱۹۰۹ء میں ہوا (میونسپلٹی ریکارڈ میں بقول تحقیق نگار ۱۹۱۰ء درج ہے )۔ ذہنی تربیت اپنے دادا مکند کول نے کی ، جو فارسی اور سنسکرت کے عالم تھے، وساطت سے ہوئی چنانچہ وہ اپنے گھر میں ادیبوں اور شاعروں کی مجلسوں کا انعقاد کرتے تھے۔بچپن میں والد مہادیو کول کی ناگہانی موت کے سبب پریم ناتھ سادھو میٹرک کے آگے تعلیم جاری نہ رکھ سکے اس لیے محکمہ کسٹمز وایکسائز میں بطور محال دار ملازمت اختیار کی۔غیر منقسم ریاست میں دور دراز علاقوں میں گھومنا پڑتا تھا جس کے باعث وہ اپنی صحت کا خیال نہ رکھ سکے لیکن اس کا ایک مثبت نتیجہ بھی نکلا۔انھیں عام لوگوں کے رہن سہن کے متعلق چشم دید جانکاری حاصل ہوئی۔ان کے حساس دل پر لوگوں کی کسمپرسی، غربت، افلاس اور جاگیرداری نظام میں ان پر ہو رہے استحصال کے منفی نقوش مستقل طور پر ثبت ہوگئے۔حیرانی کی بات تو یہ ہے کہ ایکسائز کی نوکری کرنے کے باوجود انھوں نے ایمانداری کا دامن نہ چھوڑا اور سبکدوشی کے وقت ان کی تنخواہ محض ۸۰/روپئے ماہانہ تھی۔۱۹۴۷ء میں جب سرینگر میں ریڈیو کشمیر کا افتتاح ہوا تو پریم ناتھ پردیسی کو بحیثیت پروگرام اسسٹنٹ ملازم رکھا گیا اور وہاں بھی انھوں نے کار ہائے نمایاں انجام دیے۔کھانے پینے کے معاملے میں پردیسی کے صاحب ذوق ہونے پر مجھے محقق کی اس بات سے اتفاق نہیں ہے کہ کشمیری پنڈت گوشت کھانے میں زیادہ دلچسپی

نہیں رکھتے بلکہ میں تو سمجھتا ہوں کہ ہندوؤں میں کشمیری پنڈتوں اور کائستھوں میں گوشت خوری عام سی بات ہے۔ جنوری ۱۹۵۵ء میں پریم ناتھ پردیسی عنفوان شباب میں سورگ باش ہو گئے۔

پریم ناتھ پردیسی نے اپنی ادبی زندگی کی ابتدا شاعری سے کی اور پھر افسانوی مجموعے 'انگارے' اور ترقی پسند تحریک سے متاثر ہو کر افسانے کی جانب راغب ہو گئے۔ افسانہ نگاری کی طرف مڑنے کی ایک اور وجہ یہ بھی تھی کہ ۱۹۳۱ء میں کشمیر میں مہاراجہ کے خلاف بغاوت کا بگل بجا اور کئی دل دہلانے والی وارداتیں نمو پذیر ہوئیں۔ ان دنوں ادبی دنیا میں پریم چند کا طوطی بول رہا تھا۔ پریم ناتھ پردیسی بھی دھیرے دھیرے ان کے رنگ میں رنگ گئے اور آخرکار 'کشمیر کا پریم چند' کہلائے۔ پریم چند کی طرح ہی تحقیق نگار آج تک یہ ثابت نہیں کر پائے کہ کیا پردیسی ریاست کے اولین افسانہ نگار تھے یا نہیں کیونکہ پنڈت شیام لال ولی، تیرتھ کاشمیری، منشی محمد دین فوق اور چراغ حسن حسرت کے نام بھی اس ضمن میں سامنے آتے ہیں۔ خیر یہ مفروضہ ابھی تحقیق طلب ہے۔ اپنے ادبی سفر کے دوران پریم ناتھ پردیسی نے کئی نام اختیار کیے مثلاً پریم ناتھ سادھو رونقؔ، رونق کاشمیری، سادھو کاشمیری اور پریم ناتھ پردیسی۔ چونکہ ملازمت کے دوران کالم نگاری بھی کرتے تھے اس لیے سرکاری عتاب سے بچنے کے لیے کچھ فرضی قلمی نام بھی رکھ لیے مثلاً بابو، مالک رام باری، علامہ علائی وغیرہ۔ شاعری میں ان کا رجحان غزلوں کی طرف رہا گو کبھی کبھار وقتی تقاضے کو دیکھ کر نظمیں اور نثری نظمیں بھی کہہ لیتے تھے۔ ان کی کئی نظمیں بھکتی سے بھرپور ہیں جو کرشن، رادھا، شیو، اور ماں بھگوتی کے بارے میں ہیں۔ انھوں نے بچوں کے لیے بھی کئی نظمیں اور کہانیاں لکھی ہیں۔ ان کی پہلی غزل ۱۹۲۴ء میں ہفت روزہ اخبار عام میں شائع ہوئی تھی مگر ۱۹۳۲ء میں وہ شاعری سے بدظن ہوئے اور افسانہ نویسی کی طرف راغب ہوئے

حالانکہ اس کے بعد بھی ان کی کچھ غزلیں اور نظمیں منظر عام پر آتی رہیں۔ ان کی ایک نظم 'بے کار نوجوان' میں علامہ اقبال کا اثر صاف طور پر دکھائی دیتا ہے۔

ٹوٹ نہ جائے کہیں غافل حبابِ زندگی
اپنی ہمت سے دکھا کچھ انقلاب زندگی

انجمن سازی کا شوق بھی پردیسی کو تھا۔ پہلے حلقہ ارباب ذوق سے وابستہ ہو گئے، اس کے بعد رامانند ساگر کے باہمی اشتراک سے انجمن ترقی پسند مصنفین کی بنیاد ڈالی۔ پھر نیشنل کلچرل فرنٹ وجود میں آیا۔ انھیں دنوں پردیسی کشمیر کی سیاسی تحریک سے بھی وابستہ ہو گئے کیونکہ کشمیر پر قبائلوں کا حملہ ہو چکا تھا۔ اسی کا ایک وِنگ نیشنل ملیشیا تھا جس کے وہ خود رکن بن گئے اور عملی و ہتھیار بند طور پر کشمیر کی نگرانی میں جُٹ گئے۔ نیشنل کلچرل فرنٹ بعد میں کلچرل کانگریس بن گئی۔ پردیسی کی یہ عملی زندگی ان کے نظریے اور حب الوطنی کا جیتا جاگتا ثبوت ہے۔

ایک بات جو پریم ناتھ پردیسی کو اختصاص بخشتی ہے وہ یہ کہ موصوف سیکولر، جمہوریت پسند، دردمند اور غریبوں و پسماندہ لوگوں کے ہمدرد تھے۔ کشمیر سے متعلق افسانے تو باہری قلم کاروں جیسے کرشن چندر، عزیز احمد وغیرہ نے بھی لکھے ہیں البتہ انھوں نے کشمیری زندگی کو صبح کی تجلی اور شام کی لالی میں دیکھا مگر ان میں پھیلی تاریکیوں اور دل خراشیوں کو نہیں دیکھ پائے۔ باہری افسانہ نگاروں نے کشمیری حسیناؤں کے چہروں کے نور اور لبوں کی سرخی کو دیکھا مگر ان میں بسی مجبوریوں اور لاچاریوں کو نہیں دیکھ پائے۔ وہ ایوانوں میں بیٹھ کر افسانے گھڑتے رہے لیکن کشمیر کی زمینی حقیقت سے بے خبر رہے۔ سجاد حیدر یلدرم سکول کے افسانہ نگاروں نے رومانی افسانوں کو اپنا شیوہ بنایا تھا جبکہ ترقی پسند افسانہ نگاروں نے حقیقت پسندی کو اپنا طرز انداز بنایا۔ جس دور میں پریم ناتھ پردیسی کا ظہور ہوا اس وقت

افسانہ نگار یہ طے نہیں کر پا رہا تھا کہ کس اسلوب کو اپنایا جائے۔ ان دنوں کشمیر کی خوبصورتی اور پری پیکر دوشیزاؤں نے افسانہ نگاروں کو اپنا گرویدہ بنایا تھا اور قارئین رومانی جنون میں مبتلا ہو چکے تھے۔ اس پس منظر میں کرشن چندر نے درمیانی راہ نکال کر رومانی حقیقت پسندی اختراع کی۔ وہ من گھڑت وفرضی کشمیری حسن ومناظر کی باتیں لکھتے رہے اور پڑھنے والوں سے واہ واہ بٹورتے رہے جبکہ سچ یہ ہے کہ وہ، ماسوائے گلمرگ کے آسودہ ہوٹل میں دو مہینے ٹھہر کر ناول لکھنے کے، کشمیر میں کبھی رہے ہی نہیں۔ البتہ وہ پونچھ میں رہے جو جموں کا حصہ ہے اور 'چھوٹا کشمیر' کہلاتا ہے۔ اس لیے تحقیق نگار کا یہ معروضہ کہ "کرشن چندر نے کشمیر کے ماحول میں ہی پرورش پائی اور کشمیر میں ہی اپنی زندگی کا آغاز بھی کیا" اور "کرشن چندر نے پنجاب میں جنم لیا تھا لیکن اس کا سارا بچپن کشمیر میں گزرا تھا" صحیح نہیں ہے اور تحقیق طلب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ باہری افسانہ نگاروں کو نہ تو مہاراجہ کی استحصالی کارروائیوں کا تجربہ تھا اور نہ ہی کشمیری عوام کی مفلوک الحالی کا علم تھا۔ اس کے برعکس پریم ناتھ پردیسی کشمیری تھے، انھوں نے اس زندگی کو جیا اور برتا تھا اور اس سے نجی طور پر نبرد آزما ہوئے تھے۔ یہی سبب ہے کہ ان کے افسانوں میں کشمیری زندگی کی صحیح نمائندگی ملتی ہے۔ ہاں ابتدائی کچھ سالوں تک وہ رومانی نرغے میں پھنسے رہے جس کا انھیں بعد میں افسوس ہوا۔ ان کا پہلا افسانہ 'سچی پرارتھنا' ۱۹۳۲ء میں رنبیر جموں میں شائع ہوا تھا۔ بچوں کے لیے بھی ان کی کچھ کہانیاں سادھو کاشمیری کے نام سے 'رتن' اور 'پھول' میں چھپی تھیں۔ ادبِ اطفال سے تعلق رکھنے والی چند نگارشات کے نام یوں ہے: چورنگی جانباز بچے، کرنیں اور بچے کی ڈائری۔ ذہنی طور پر وہ پریم چند کی مانند ہی ترقی پسند تھے اور عدم تشدد پر یقین رکھتے تھے۔ انھوں نے دیگر ترقی پسندوں کی طرح نہ تو کسی نظریے کو اپنایا اور نہ ہی اس کا پروپیگنڈہ کیا۔

پریم ناتھ پردیسی کے تین افسانوی مجموعے شائع ہوئے ہیں: شام و

سحر (۱۳/افسانے/۱۹۴۱ء)؛ دنیا ہماری (۱۴/افسانے/۱۹۵۱ء) اور بہتے چراغ (۲۰/افسانے/۱۹۵۵ء)۔ کچھ افسانے طویل ہیں اور کچھ مختصر۔ انھوں نے گاؤں کی زندگی کی عکاسی اسی خوبصورتی سے کی ہے جیسے شہری زندگی کی۔ پریم ناتھ پردیسی کے افسانے پڑھ کر ان کی فکری بصیرت، تحقیقی صلاحیت، نفسیاتی مشاہدے، سماجی رشتوں اور سیاسی اتار چڑھاو کے احساس کا اندازہ ہوتا ہے۔ ان کے موضوعات میں رنگا رنگی، تکنیک میں کساؤ، کردار نگاری میں پختگی، منظر نگاری میں حقیقت طرازی اور اسلوب نگارش میں انفرادیت پائی جاتی ہے۔ ان کے افسانوں میں بتدریج ارتقائی منزلوں کا سراغ ملتا ہے۔ پردیسی کے پہلے افسانوں کے مجموعے میں وہ فکر کی بالیدگی، ترقی پسندی کی شدت اور فنی پختگی نہیں ملتی جو بعد کے مجموعوں میں ملتی ہے۔ افسانہ 'چونّی' میں ایک ماں چونّی کی خاطر اپنی بیٹا کھو دیتی ہے، 'فرشتہ رحمت' میں ایک کسان نمبردار کے سامنے سینہ تان کر کھڑا ہو جاتا ہے جب کہ 'اجرت' میں ایک عورت کی عزت لوٹنے کا ارادہ کرنے والا جلدی ہی تائب ہو جاتا ہے۔ دوسرے مجموعے کے افسانوں کی تقسیم یوں ہیں: دنیا ہماری (طبقاتی ذہنیت)، اگلے سال (مہاجنی تہذیب)، میرا حق (وفاداری)، سہارا (عورت کی لاچاری)، کاریگر (فن کار کا استحصال)، سائڈ لائن (بے روزگاری)، چتائیں (بیوہ کی باز آبادکاری)، لباس تلے (امیر و غریب کی خلیج)، لہروں کا رقص (مزدوروں کی کسمپرسی) اور فرار (بچے کی آمد پر امیر اور غریب کا ردعمل)۔ افسانہ 'کاریگر' میں پریم ناتھ پردیسی نے 'اژدھا' کو بڑی ہنروری سے مداوا کی علامت کے طور پر پیش کیا ہے۔ تیسرے مجموعے میں کئی فکر انگیز اور شاہکار افسانے ملتے ہیں: ڈھول (عورتوں پر جبر)، اجالے اندھیرے (ٹیکس کے معاملے میں امتیازی سلوک)، کتبے (ایک غریب کی امر بننے کی خواہش)، ان کوٹ (قحط سالی کے دوران عوام کی بے عزتی)، سوغات (بدلتے اقدار)، سیلز مین (تاجرانہ ذہنیت)، دیوتا کہاں ہیں (خدا کو رجھانا اور مخلوق کو

دھتکارنا)، نئی صبح (قبائلوں سے لڑنے کا عزم)، امام صاحب (تیقن وقناعت)، سنکرات (بچہ مزدوری اور خودغرضی کی لعنت)، جھنجھنا (مشترکہ کنبے کی پریشانیاں)، نئی سڑک (روحانی مسرت)، بجھتے چراغ (جنگ اور امن کا تضاد)۔ پریم ناتھ پردیسی نے پریم چند کی کئی کہانیوں جیسے 'کفن' کی تتبع میں کہانیاں لکھی ہیں۔ پردیسی کے یہاں انفرادی واجتماعی دکھ درد، خیروشر کا تصادم، اقتصادی نابرابری، سرکاری جبروتشدد، انسانی محرومی ولاچاری، رجعت پسندی ومذہبی تعصبات کی نفی، عورتوں پر ہورہے ظلم وجبر اور توہم پرستی صاف طور پر نظر آتی ہے۔ 'ان کوٹ' اور 'دیوتا کہاں ہیں؟' میں، جوان کے شاہکار اور مقبول ترین افسانے ہیں، افسانہ نگار نے منظر نگاری کے جوہر دکھائے ہیں۔ اس کے علاوہ تحقیق نگار نے ۵۲/غیر مطبوعہ افسانوں کا حوالہ دیا ہے جن کا ذکر برج پریمی نے کیا ہے اور مزید ۲۱/افسانوں کا انکشاف کیا ہے جن کو اس نے خود ڈھونڈ نکالا ہے۔

جہاں تک پردیسی کی ڈرامہ نگاری کا تعلق ہے انھوں نے کئی ڈرامے جیسے قدگو جواری، سوالی، مجاہد شیروانی وغیرہ قلم بند کیے ہیں جو بہت ہی مقبول ہوئے۔ ریڈیو سے منسلک ہونے کے بعد ان کے ریڈیائی ڈرامے اور فیچر بھی کافی مقبول ہوئے۔ ان کا ناول 'پوتی' بھی شائع ہوا تھا مگر نایابی کی وجہ سے اس کی تصدیق نہیں ہو پارہی ہے۔ رپورتاژ کے طور پر انھوں نے قبائلوں کی یورش کا رپورتاژ 'پانچ دن' کے عنوان سے قلم بند کیا ہے جس میں ۲۲/اکتوبر سے لے کر ۲۷/اکتوبر ۱۹۴۷ء کی روداد بیان کی گئی ہے کہ کیسے کشمیر پر قبائلوں کا حملہ ہوا اور کس طرح کشمیریوں نے اپنے ردِعمل کا اظہار کیا۔

مجموعی طور پر مجھے یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ زیرنظر تحقیقی کتاب لکھ کر مصنف نے کشمیر کے اہم ترین افسانہ نگار پریم ناتھ پردیسی کو خراج عقیدت پیش کیا ہے۔ کتاب کا مواد خود ہی اس بات کی گواہی دے رہا ہے کہ اس کے لکھنے میں کن دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا ہوگا اور پھر کس

عرق ریزی سے اس کو پایۂ تکمیل تک پہنچایا ہوگا۔ میں اس گراں قدر کتاب کے لیے مصنف کو مبارکباد دیتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ یہ ان کے ذوق کا پہلا پائیدان ہوگا اور وہ آگے بھی بہت ساری منزلیں طے کرتے رہیں گے۔

دیپک بدکی



افسانہ نگار یہ طے نہیں کر پا رہا تھا کہ کس اسلوب کو اپنایا جائے۔ ان دنوں کشمیر کی خوبصورتی اور پری پیکر دوشیزاؤں نے افسانہ نگاروں کو اپنا گرویدہ بنایا تھا اور قارئین رومانی جنون میں مبتلا ہو چکے تھے۔ اس پس منظر میں کرشن چندر نے درمیانی راہ نکال کر رومانی حقیقت پسندی اختراع کی۔ وہ من گھڑت و فرضی کشمیری حسن و مناظر کی باتیں لکھتے رہے اور پڑھنے والوں سے واہ واہ بٹورتے رہے جبکہ سچ یہ ہے کہ وہ، ماسوائے گلمرگ کے آسودہ ہوٹل میں دو مہینے ٹھہر کر ناول لکھنے کے، کشمیر میں کبھی رہے ہی نہیں۔ البتہ وہ پونچھ میں رہے جو جموں کا حصہ ہے اور 'چھوٹا کشمیر' کہلاتا ہے۔ اس لیے تحقیق نگار کا یہ معروضہ کہ ''کرشن چندر نے کشمیر کے ماحول میں ہی پرورش پائی اور کشمیر میں ہی اپنی زندگی کا آغاز بھی کیا'' اور ''کرشن چندر نے پنجاب میں جنم لیا تھا لیکن اس کا سارا بچپن کشمیر میں گزرا تھا'' صحیح نہیں ہے اور تحقیق طلب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ باہری افسانہ نگاروں کو نہ تو مہاراجہ کی استحصالی کارروائیوں کا تجربہ تھا اور نہ ہی کشمیری عوام کی مفلوک الحالی کا علم تھا۔ اس کے برعکس پریم ناتھ پردیسی کشمیری تھے، انھوں نے اس زندگی کو جیا اور برتا تھا اور اس سے نجی طور پر نبرد آزما ہوئے تھے۔ یہی سبب ہے کہ ان کے افسانوں میں کشمیری زندگی کی صحیح نمائندگی ملتی ہے۔ ہاں ابتدائی کچھ سالوں تک وہ رومانی نرغے میں پھنسے رہے جس کا انھیں بعد میں افسوس ہوا۔ ان کا پہلا افسانہ 'سچی پرارتھنا' ۱۹۳۲ء میں رنبیر جموں میں شائع ہوا تھا۔ بچوں کے لیے بھی ان کی کچھ کہانیاں سادھو کاشیری کے نام سے 'رتن' اور 'پھول' میں چھپی تھیں۔ ادبِ اطفال سے تعلق رکھنے والی چند نگارشات کے نام یوں ہے: چورنگی جانباز بچے، کرنیں اور بچے کی ڈائری۔ ذہنی طور پر وہ پریم چند کی مانند ہی ترقی پسند تھے اور عدم تشدد پر یقین رکھتے تھے۔ انھوں نے دیگر ترقی پسندوں کی طرح نہ مارکسی نظریے کو اپنایا اور نہ ہی اس کا پروپیگنڈہ کیا۔

پریم ناتھ پردیسی کے تین افسانوی مجموعے شائع ہوئے ہیں: شام و

سحر (۱۳/افسانے/۱۹۴۱ء)؛ دنیا ہماری (۱۴/افسانے/۱۹۵۱ء) اور بہتے چراغ (۲۰/افسانے/۱۹۵۵ء)۔ کچھ افسانے طویل ہیں اور کچھ مختصر۔ انھوں نے گاؤں کی زندگی کی عکاسی اسی خوبصورتی سے کی ہے جیسے شہری زندگی کی۔ پریم ناتھ پردیسی کے افسانے پڑھ کر ان کی فکری بصیرت، تحقیقی صلاحیت، نفسیاتی مشاہدے، سماجی رشتوں اور سیاسی اتار چڑھاو کے احساس کا اندازہ ہوتا ہے۔ ان کے موضوعات میں رنگارنگی، تکنیک میں کساؤ، کردار نگاری میں پختگی، منظر نگاری میں حقیقت طرازی اور اسلوب نگارش میں انفرادیت پائی جاتی ہے۔ ان کے افسانوں میں بتدریج ارتقائی منزلوں کا سراغ ملتا ہے۔ پردیسی کے پہلے افسانوں کے مجموعے میں وہ فکری بالیدگی، ترقی پسندی کی شدت اور فنی پختگی نہیں ملتی جو بعد کے مجموعوں میں ملتی ہے۔ افسانہ 'چونّی' میں ایک ماں چونّی کی خاطر اپنی بیٹا کھو دیتی ہے، 'فرشتہ رحمت' میں ایک کسان نمبردار کے سامنے سینہ تان کر کھڑا ہو جاتا ہے جب کہ 'اجرت' میں ایک عورت کی عزت لوٹنے کا ارادہ کرنے والا جلدی ہی تائب ہو جاتا ہے۔ دوسرے مجموعے کے افسانوں کی تقسیم یوں ہیں: دنیا ہماری (طبقاتی ذہنیت)، اگلے سال (مہاجنی تہذیب)، میرا حق (وفاداری)، سہارا (عورت کی لاچاری)، کاریگر (فن کار کا استحصال)، سائڈ لائن (بے روزگاری)، چتائیں (بیوہ کی باز آبادکاری)، لباس تلے (امیر و غریب کی خلیج)، لہروں کا رقص (مزدوروں کی کسمپرسی) اور فرار (بچے کی آمد پر امیر اور غریب کا ردعمل)۔ افسانہ 'کاریگر' میں پریم ناتھ پردیسی نے 'اژدھا' کو بڑی ہنروری سے مداوا کی علامت کے طور پر پیش کیا ہے۔ تیسرے مجموعے میں کئی فکر انگیز اور شاہکار افسانے ملتے ہیں: ڈھول (عورتوں پر جبر)، اجالے اندھیرے (ٹیکس کے معاملے میں امتیازی سلوک)، کتبے (ایک غریب کی امر بننے کی خواہش)، ان کوٹ (قحط سالی کے دوران عوام کی بے عزتی)، سوغات (بدلتے اقدار)، سیلز مین (تاجرانہ ذہنیت)، دیوتا کہاں ہیں (خدا کو رجھانا اور مخلوق کو

دھتکارنا)، نئی صبح (قبائلوں سے لڑنے کا عزم)، امام صاحب (تیقن وقناعت)، سنکرات (بچہ مزدوری اور خود غرضی کی لعنت)، جھنجھنا (مشترکہ کنبے کی پریشانیاں)، نئی سڑک (روحانی مسرت)، بجھتے چراغ (جنگ اور امن کا تضاد)۔ پریم ناتھ پردیسی نے پریم چند کی کئی کہانیوں جیسے 'کفن' کی تتبع میں کہانیاں لکھی ہیں۔ پردیسی کے یہاں انفرادی واجتماعی دکھ درد، خیر وشر کا تصادم، اقتصادی نابرابری، سرکاری جبر وتشدد، انسانی محرومی ولاچاری، رجعت پسندی ومذہبی تعصبات کی نفی، عورتوں پر ہو رہے ظلم وجبر اور توہم پرستی صاف طور پر نظر آتی ہے۔ 'ان کوٹ' اور 'دیوتا کہاں ہیں؟' میں، جوان کے شاہکار اور مقبول ترین افسانے ہیں، افسانہ نگار نے منظر نگاری کے جوہر دکھائے ہیں۔ اس کے علاوہ تحقیق نگار نے ۵۲/غیر مطبوعہ افسانوں کا حوالہ دیا ہے جن کا ذکر برج پریمی نے کیا ہے اور مزید ۲۱/افسانوں کا انکشاف کیا ہے جن کو اس نے خود ڈھونڈ نکالا ہے۔

جہاں تک پردیسی کی ڈرامہ نگاری کا تعلق ہے انھوں نے کئی ڈرامے جیسے قدگو جواری، سوالی، مجاہد شیروانی وغیرہ قلم بند کیے ہیں جو بہت ہی مقبول ہوئے۔ ریڈیو سے منسلک ہونے کے بعد ان کے ریڈیائی ڈرامے اور فیچر بھی کافی مقبول ہوئے۔ ان کا ناول 'پوتی' بھی شائع ہوا تھا مگر نایابی کی وجہ سے اس کی تصدیق نہیں ہو پا رہی ہے۔ رپورتاژ کے طور پر انھوں نے قبائلوں کی یورش کا رپورتاژ 'پانچ دن' کے عنوان سے قلم بند کیا ہے جس میں ۲۲/اکتوبر سے لے کر ۲۷/اکتوبر ۱۹۴۷ء کی روداد بیان کی گئی ہے کہ کیسے کشمیر پر قبائلوں کا حملہ ہوا اور کس طرح کشمیریوں نے اپنے ردِ عمل کا اظہار کیا۔

مجموعی طور پر مجھے یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ زیرِ نظر تحقیقی کتاب لکھ کر مصنف نے کشمیر کے اہم ترین افسانہ نگار پریم ناتھ پردیسی کو خراجِ عقیدت پیش کیا ہے۔ کتاب کا مواد خود ہی اس بات کی گواہی دے رہا ہے کہ اس کے لکھنے میں کن دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا ہوگا اور پھر کس

عرق ریزی سے اس کو پایۂ تکمیل تک پہنچایا ہوگا۔ میں اس گراں قدر کتاب کے لیے مصنف کو مبارکباد دیتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ یہ ان کے ذوق کا پہلا پائیدان ہوگا اور وہ آگے بھی بہت ساری منزلیں طے کرتے رہیں گے۔

دیپک بدکی



# ریاست میں اردو

# آغاز وارتقاء

ریاست کی ادبی تاریخ کو ہندوستان کی سب سے پرانی ادبی تاریخ تصوّر کیا جاتا ہے۔اگرچہ ریاست میں اردو زبان کی عمر یہی کوئی ڈیڑھ سو برس کے آس پاس کی ہے لیکن مہاراجہ گلاب سنگھ،جن کا عہد حکومت ۱۸۴۶ء سے ۱۸۵۶ء صرف ۱۰ برس تک رہا لیکن اتنے کم عرصہ میں انھوں نے ریاست کے معاملات دہلی اور لاہور کے درباروں کے ساتھ استوار کیے۔اس زمانے میں بھی وسائل معاش اور دوسرے کاموں کے سلسلے میں بہت سے لوگ ریاست سے باہر جانے لگے تھے۔جہاں انہیں سپاہیوں اور تجارت پیشہ لوگوں کی آپسی میل جول کی وجہ سے اردو سے واقفیت حاصل ہوئی۔مہاراجہ رنبیر سنگھ نے (۱۸۵۷ء سے ۱۸۸۵ء) تک کشمیر پر اپنی حکومت کی اور ڈوگرہ سرکار کی استقامت کے لیے کافی اقدامات اٹھائے۔رنبیر سنگھ کے دور میں اُردو کو ریاست میں خوشگوار ماحول ملا،کیونکہ مہاراجہ نے اپنے دربار میں جید علماء اور فضلاء کو جمع کیا تھا۔اگرچہ یہ عالم فارسی زبان میں نہایت ہی گہرا ادراک رکھتے تھے اور ساتھ ہی اردو زبان بھی وسیلہ اظہار تھی۔یہی وہ زمانہ تھا جب پہلی بار سرکاری بیانات اُردو میں قلمبند کیے جانے لگے اور یوں ریاست میں اردو نثر و نظم کے لیے

میدان ہموار ہوا۔

سنسکرات زبان نے جموں و کشمیر میں چودھویں صدی تک علمی و ادبی خدمات سرانجام دینے میں نمایاں کردار ادا کیا، لیکن اس کے بعد ہی اس زبان کا زوال شروع ہوا اور آہستہ آہستہ فارسی نے اس کی جگہ لی۔ کشمیر میں اسلامی عہد کے دوران فارسی نے بہت ترقی کی۔ نتیجتاً فارسی نے درباری زبان کی حیثیت اختیار کی اور تقریباً چھ سو سال تک اس زبان کا غلبہ رہا۔ ۱۶/ مارچ ۱۸۴۶ء میں عہد نامہ امرتسر کی رو سے مہاراجہ گلاب سنگھ نے ریاست جموں و کشمیر میں ڈوگرہ حکومت کی بنیاد رکھی اور اس سلسلے میں ڈاکٹر برج پریمی اپنی کتاب میں لکھتے ہیں:

"ڈوگرہ سلطنت کے بانی مہاراجہ گلاب سنگھ کے عہد میں ریاست کی درباری زبان فارسی تھی لیکن خطہ جموں کے بیشتر علاقوں میں ڈوگری زبان کا بول بالا تھا۔ جو لسانی اعتبار سے پنجابی اور اردو کے قریب ہے اس لیے اردو زبان یہاں پر ادبی خدوخال مرتب کر چکی تھی"۔[1]

لیکن جب حکومت رنبیر سنگھ کے ہاتھوں میں آئی تو کشمیر کے سیاسی حالات میں سدھار آ گیا۔ جس کی وجہ سے مختلف ملکوں اور ریاستوں سے کافی تعداد میں سیاحوں نے جموں و کشمیر کا رخ کیا۔ اور ان سیاحوں کا وہاں کے مقامی لوگوں کے ساتھ لین دین ایک لازمی امر تھا اور اس طرح اردو زبان ان کے اور قریب آ گئی اس بارے میں پروفیسر ظہور الدین رقم طراز ہیں۔

"جہاں تک اردو بان کی توسیع کا تعلق ہے تو ڈوگرہ حکمرانوں کا کردار قابلِ ستائش ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ پہلے دونوں ڈوگرہ حکمرانوں یعنی مہاراجہ گلاب سنگھ اور مہاراجہ رنبیر سنگھ کے زمانے میں

فارسی ہی سرکاری زبان کے طور پر استعمال ہوتی تھی لیکن فارسی کبھی
بھی یہاں کے عوام کی زبان نہ بن سکی یہ صرف شرفاء کی زبان تھی۔
عوام کے لیے سرکاری دفاتر میں بھی جس زبان کو استعمال کیا جاتا تھا
وہ اردو ہی تھی''۲

مہاراجہ رنبیر سنگھ خود بھی علم و ادب کے شیدائی تھے۔ اسی لیے انہوں نے اپنے دربار میں اچھے عالم و فاضل جمع کیے تھے جن میں مہاراجہ کا وزیر اعظم دیوان کرپارام، پنڈت صاحب رام، بخشی رام، گنیش کنول، حکیم نورالدین قادیانی، مولوی غلام حسن اور نصر اللہ عیسائی قابلِ ذکر ہیں۔ اس کے علاوہ رنبیر سنگھ نے جموں میں سنسکرت کالج لائبریری اور دارالترجمہ کی تعمیر کی اور اسی دور میں چودھری شیر سنگھ کا اردو سفر نامہ پہلی سرکاری کوشش تصور کی جاتی ہے۔ اس بارے میں برج پریمی لکھتے ہیں:

''یہ ریاست کی پہلی اردو تحریر تسلیم کی گئی، ایک سو پچاس صفحات پر
مشتمل یہ سفر نامہ بڑا دلچسپ ہے''۳

اس سب کے باوجود مہاراجہ نے کشمیر کے معاشی استحکام کے لیے بھی کافی کوششیں کیں۔ خاص کر انہوں نے انگور اور چائے کی کاشت کو ممکن بنایا اس کے پیش نظر لالہ بوتامل نے ایک رسالہ اردو میں لکھ کر مہاراجہ کو پیش کیا تھا۔ اس بارے میں پروفیسر عبدالقادر سروری لکھتے ہیں:

''ریاست میں چائے اور انگور کی کاشت کے امکانات بھی دریافت
کرنے کی کوشش کی گئی چنانچہ بوتامل نے چائے کی کاشت کی
تفصیلات پر ایک رسالہ اردو میں ہی لکھ کر مہاراجہ کی خدمت میں پیش
کیا تھا''۴

مہاراجہ نے ۱۸۸۶ء میں ''بدیابلاس'' پریس جموں میں قائم کیا اور بعد میں ''بدیا بلاس'' نام سے ہی ایک اخبار بھی جاری کیا، جو اردو اور ہندی دونوں زبانوں میں شائع ہوتا تھا۔ اس عہد کے ادیبوں میں پنڈت گوپال رام خستہؔ کا نام خصوصی طور پر لیا جاتا ہے جو مہاراجہ کے دربار سے وابستہ تھے۔ ان کے نثری کارناموں میں ''گلدستہ کشمیر'' اردو نثر میں کشمیر کی پہلی تاریخ ہے جو ۱۸۸۳ء میں لاہور سے شائع ہوئی۔ اس کے علاوہ ان کی متعدد تصانیف میں خستہ برادران نے کشمیری قوم اور خاص کر اُردو ادب کی جس طرح خدمت کی وہ قابلِ ستائش ہے لیکن مہاراجہ نے صرف شک کی بنا پر ان کو سزا دی اور بعد میں جلاوطن کیا۔

اس بارے میں عبدالقادر سروریؔ اپنی کتاب کشمیر میں اردو'' میں لکھتے ہیں کہ:

''جب کشمیر میں قحط پڑا تھا اور مہاراجہ رنبیر سنگھ کے خلاف یہ مخبری کی گئی تھی کہ وہ لوگوں کے لیے غلہ کا انتظام نہ کر سکنے کے سبب انہیں بوروں میں بھر کر کشتی میں بھجواتے اور اور ولر جھیل میں ڈبو دیتے ہیں۔ اس پر برطانوی حکومت نے مہاراجہ سے باز پرس کی اور مقدمہ غیر قیدگی ان کے خلاف قائم ہو گیا۔ کسی نے مہاراجہ کو یہ سمجھایا کہ انگریزوں کے پاس مخبری کا کام ہرگوپال خستہؔ کا ہے۔ جنہوں نے اپنے بھائی کے توسط سے جنہیں ریزیڈینسی میں اس غرض سے پہلے ہی نوکر رکھوادیا تھا، مہاراجہ کے خلاف مخبری کی ہے اس پر مہاراجہ دونوں بھائیوں سے بدظن ہو گئے اور ان پر ایک مقدمہ قائم کر کے جموں میں باہو کے قلعہ میں قید کر دیا'' [5]

۱۸۸۵ء میں مہاراجہ کی وفات کے بعد پرتاپ سنگھ نے ڈوگرہ حکومت کی باگ ڈور سنبھالی اور صرف تین سال کے بعد اردو کو ۱۸۸۹ء میں سرکاری زبان کا درجہ دے دیا۔

سرکاری یا دفتری زبان بننے کے بعد اُردو زبان نے کشمیر میں کافی ترقی کی اور کئی ادیبوں اور شاعروں نے اس کے دامن میں پناہ لی۔ آہستہ آہستہ اردو جموں و کشمیر کی موثر تخلیقی زبان بن گئی۔ مذید براں اردو زبان نے ریاست کے تینوں خطوں اور ملک کے دوسرے حصوں کے ساتھ رابطے کی واحد اور مربوط زبان کا کردار بھی ادا کیا۔ اس کے بعد مدرسوں، اسکولوں، کالجوں، دفاتر اور دیگر سرکاری کام کاج بھی اسی زبان میں ہونے لگے۔ اس بارے میں پروفیسر حامدی کاشمیری لکھتے ہیں:

> ''اردو کا جہاں تک تعلق ہے وہ ریاست میں نصف آخر میں متعارف ہوئی۔ اس زمانے میں ریاست پر ڈوگرہ راجاؤں کی حکومت تھی اور کہیں ایسے حالات پیدا ہوئے تھے جو ریاست میں اردو کو روز بروز مقبولیت حاصل کرنے اور یہاں کی سماجی، سرکاری اور تہذیبی زندگی میں قدم جمانے میں سازگار ثابت ہوئے'' [۶]

ریاست میں اردو زبان کے بارے میں محققین کے مختلف نظریات ہیں لیکن پروفیسر عبدالقادر سروری، پروفیسر سید محی الدین قادری زور، پروفیسر حامدی کاشمیری، محمد یوسف ٹینگ، غلام نبی خیال، پروفیسر نذیر احمد ملک وغیرہ نے عام رائے قائم کی ہے کہ اردو زبان کشمیر میں ڈوگرہ دور کے آس پاس ہی پروان چڑھی۔ جبکہ بعض لوگ اس بات سے انکار کرتے ہیں اور ان کی رائے کے مطابق کشمیر میں اردو کی تاریخ بہت پرانی ہے۔ اب حقیقت کیا ہے اس کا فیصلہ آنے والی تحقیق ہی کرسکتی ہے۔ کشمیر کے معروف نقاد محمد یوسف ٹینگ اس بارے میں رقمطراز ہیں:

> ''مہاراجہ گلاب سنگھ نے ۱۸۴۶ء میں کشمیر کو خرید کے جموں و کشمیر کی متحدہ ریاست کی بنیاد ڈالی۔ اس سے قبل ہمیں کشمیر میں اردو کے چلن

کے متعلق کوئی تفصیلی حوالے تو نہیں ملتے لیکن مختلف شواہد کی بنا پر یہ نتیجہ اخذ کرنا مشکل نہیں کہ اردو ہمسایہ پنجاب سے یہاں پہنچ چکی تھی۔ افغان عہد کے فارسی شاعر دیارام کاچرو خوشدل (ولادت ۱۷۴۴ء) کا اردو شعر ملاحظہ ہو۔

آ گئے تھے مثل شبنم سیر گلشن کر دیے
باغبان تو دیکھ اپنا چمن ہم گھر چلے

ے

جدید کشمیری زبان کے اولین استاد محمود گامی (وفات ۱۸۵۵) کے کشمیری کلام میں ٹھیٹھ اُردو کے ایسے مصرعے بکھرے ہوئے ملتے ہیں۔

تنو فریاد میری ہے خدایا
اُسی کو چارہ مانگو وقتِ مشکل

کشمیر میں اردو کے چلن کے مطابق ایک انگریز افسر فیڈرک ڈریو نے اپنی کتاب میں کچھ دلچسپ اشارے کیے ہیں یہ شخص ۱۸۶۲ء میں ریاست میں طبقات لارض (Geologist) کے ماہر کی حیثیت سے آیا تھا۔ اس نے مہاراجہ کے دربار کی زبان کے متعلق لکھا ہے۔

''ہندوستان سے آنے والے لوگ بلاشبہ ہندوستانی (اردو) بولتے ہیں اور مقامی لوگ اس سے سمجھ لیتے ہیں۔ مہاراجہ گلاب سنگھ کے جانشین رنبیر سنگھ کے ذاتی محافظ دستہ رام پور کے روہیلوں پر مشتمل تھا جو اردو بولتے تھے۔ شاہی دربار کی زینت کو دوبالا کرنے کے لیے

لکھنؤ اور دہلی سے نقیب بھی ملازم رکھے گئے تھے جو دربار کو اپنی گونج
دار آواز سے پُروقار بناتے تھے۔ اس کے علاوہ ہندوستان کے مختلف
طائفے اور اہلِ نشاط بھی جموں و کشمیر جاتے تھے اور ان کی گائی ہو
غزلیں فوراً مقبول ہوتی تھیں۔

اس کے علاوہ بیرون ریاست سے کچھ سیاح بھی کشمیر آتے تھے
، چنانچہ ہرگوپال خستہ نے لکھا ہے کہ بازار میں عام کشمیری ان سے
اردو میں آسانی کے ساتھ بات چیت کر سکتے تھے۔'' 8

گلاب سنگھ نے حکومت کو وسیع کرنے کے چکر میں تہذیبی اور ادبی زندگی میں کوئی
نمایاں کام انجام نہیں دیا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب ہندوستان میں اردو کی دھوم تھی۔ جو اس وقت
پنجاب اور ہندوستان کے وسیع علاقوں کی ادبی زبان کا روپ اختیار کر چکی تھی اور ولیؔ، میرؔ،
غالبؔ، ذوقؔ، مومنؔ، ناسخ اور آتش وغیرہ کے ہاتھوں اردو نے قدر و منزلت کی بہت سی
منزلیں طے کر لی تھیں۔ جب گلاب سنگھ کے بیٹے کو استحکام سلطنت سے تھوڑی بہت فرصت
ملی تو اس وقت پورے برصغیر میں علم و ادب کے سرچشمے پھوٹ چکے تھے۔ رنبیر سنگھ نے
حکومت سنبھالنے کے بعد پوری ریاست کے نظم و نسق کو یکسر تبدیل کر دیا۔ انہوں نے
جو قوانین بنائے وہ سب اُردو میں تھے اور اس کو ''رنبیر دھنڈ بدھی'' کے نام سے جانا جاتا ہے
اور اس وقت کے مایہ ناز ادیبوں نے اس کی شرح بھی اردو میں ہی لکھی تھی۔

گلاب سنگھ اور رنبیر سنگھ کے وقت اگرچہ فارسی زبان ہی کشمیر کی دفتری زبان تھی
لیکن حکومت کی عدم توجہی سے آہستہ آہستہ اردو نے فارسی کی جگہ لے لی۔ ان دنوں زبان
کی حد تک ایک خلیج پیدا ہو گئی تھی جسے اردو نے ہی پُر کیا۔

سکھوں کے دَور سے ہی کشمیر کے تعلقات پنجاب سے بہت گہرے تھے۔ اس

وقت لاہور میں اردو ادب بہت ہی عمدہ طریقے سے ترقی کر رہا تھا اور مختلف ذرائع سے یہ علم وفن کی ترقیاں جموں و کشمیر بھی پہنچ رہی تھیں، چونکہ گلاب سنگھ کی فوج انگریزوں کی مدد کے لیے دلی میں بغاوت کچلنے کے لیے روانہ ہوتی تھی۔ وہ فوجیں دہلی میں بہت عرصہ تک مقیم رہیں اور ان کے وہاں مقیم رہنے سے ان کا اردو سے ایک خاص ربط پیدا ہوا۔ اور واپس آ کر انہوں نے اردو زبان کو ہی روزمرہ کی زندگی میں وسیلۂ اظہار بنایا۔

مہاراجہ رنبیر سنگھ کے دَور سے ہی اردو زبان اسکولوں میں تعلیم و تفہیم کا ذریعہ رہی۔ اور ساتھ ہی ریاست کے طالبِ علموں تک نئے علوم پہنچانے کے لیے دارالترجمہ قائم کیا، تاکہ لوگ بیرونی علوم سے استفادہ حاصل کر سکیں۔ ان میں عربی، ہندی، سنسکرت، اُردو وغیرہ سب کتابیں شامل تھیں۔ دارالترجمہ میں رنبیر سنگھ کے دور میں سب سے زیادہ کتابوں کو اردو میں ترجمہ کروایا گیا۔ اس دارالترجمے کے ناظم پنڈت گوبند کول تھے اور صدارت کے فرائض مولوی عزیز الدین انجام دیتے تھے۔ اننت رام اپنی کتاب ''ریاست میں فارسی زبان کا ارتقاء'' میں لکھتے ہیں:۔

> ''ریاست کا پہلا چھاپہ خانہ ''ودیا بلاس پریس'' تھا اس میں اردو اور فارسی کے علاوہ ناگری رسم الخط میں بھی کتابیں چھاپی جاتی تھیں''۔ 9

مہاراجہ کے دور میں ہی اردو ریاست میں رابطے کی زبان بھی بن گئی اور اچھی خاصی ترقی بھی کی۔ ریاست کی سماجی، اجتماعی اور سرکاری زندگی میں اہم خدمت اردو ہی ادا کر رہی تھی۔ مہاراجہ رنبیر سنگھ کی وفات ۱۵ ستمبر ۱۸۸۵ء کو جموں میں ہوئی اور اس کے بعد رنبیر سنگھ کے بڑے بیٹے نے ڈوگرہ حکومت کا تخت سنبھالا، جس کا نام مہاراجہ پرتاپ سنگھ تھا۔ اس وقت پرتاپ سنگھ کی عمر ۳۵ سال تھی اور وہ علم وفن اور حکمرانی میں اپنا لوہا منوا چکا تھا۔ اسکے چالیس سال دورِ اقتدار یعنی ۱۸۸۵ء سے ۱۹۲۵ء تک کشمیر میں برطانیہ سامراج کی مداخلت

سب سے زیادہ بڑھ گئی۔

تعلیم وتربیت کے میدان میں مہاراجہ نے بہت کوششیں کیں لیکن وہ سودمند ثابت نہ ہوسکیں۔ پرتاپ سنگھ نے ۱۹۰۵ء میں شری پرتاپ کالج کی بنیاد ڈالی۔ جو کشمیر کے علمی ماحول میں کافی معاون ومددگار ثابت ہوا اور آج بھی ہو رہا ہے۔ اسی دور میں مہاراجہ پرتاپ سنگھ نے جموں میں ایک ڈوگرہ سبھا کی بنیاد ڈالی۔ اسی عرصہ میں جب مسلمانانِ کشمیر نے تھوڑی راحت پائی تو اس وقت کے میر واعظِ کشمیر غلام رسول شاہ نے انجمنِ اسلامیہ کی بنیاد ڈالی، جس کا نام بعد میں ''انجمن نصرت الاسلام'' رکھا گیا۔ اور اس کا کام مسلمانوں کے تعلیمی نظام کو فروغ دینا تھا۔ جس کے تحت اس انجمن نے پوری ریاست میں مدرسے قائم کیے۔ انجمن کے مدارس میں اُردو کو ایک اہم مقام حاصل تھا۔ اس انجمن نے اپنی تاسیس کے سالانہ جلسے بھی منعقد کروائے۔ ان جلسوں میں برصغیر کے نامور علماء اور ادباء تشریف لاتے تھے۔ ان تقریبات میں ہندو سکالر بھی اپنی شرکت کا بھرپور اظہار کرتے تھے۔ اس انجمن کی تقریبات میں علامہ اقبالؒ، الطاف حسین حالیؒ نے بھی ایک بار شرکت کی ہے۔ انجمن کے ان جلسوں سے اُردو کو کافی فروغ حاصل ہوا۔

نصرت الاسلام کے قیام کے فوراً بعد پرتاپ سنگھ نے کشمیر میں ایک سناتن دھرم سبھا قائم کی اور خود مہاراجہ اس سبھا کے سرپرست بھی رہے۔ اور اس کو احسن طریقے سے چلانے کا کام سالگ رام سالک کے ذمہ رکھا گیا۔ اور اس سبھا کی پوری کارروائی اردو میں ہوتی تھی۔ بعد میں اسی سبھا نے کشمیر کے مایہ ناز اخبار روزنامہ ''مارتنڈ'' کا اجراء بھی عمل میں لایا۔ جس کو ادبی حلقوں میں کافی سراہا گیا۔

مہاراجہ پرتاپ سنگھ کے دور میں بہت اچھے شاعر اور انشاء پرداز منظر عام پر آئے، جن میں پنڈت شیوناتھ منظرؔ، جن کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ اردو اور فارسی کے بہت

اچھے شاعر گزرے ہیں۔ مہاراجہ ان کے بہت قدر دان تھے اس کے علاوہ پنڈت ٹھاکر پرشاد بھی بہت اچھی غزلیں کہہ لیتے تھے۔ پنڈت نرنجمن ناتھ رینہ اچھے شاعر ہونے کے ساتھ اچھے مصنف بھی تھے۔ اسی زمانے میں حسن ڈار نامی ایک انقلابی شاعر بھی پیدا ہوا۔ ان کے بارے میں محمد دین فوق کہتے ہیں کہ حسن ڈار نے افغان دور کے مظالم کو اپنی شاعری میں خوب اجاگر کیا۔

ریاست جموں وکشمیر میں چھاپہ خانوں کا آغاز ۱۸۵۸ء میں احمدی پریس سے ہوا لیکن سرکاری طور پر ''وکرم ولاس پریس'' ہی جموں وکشمیر کا پہلا چھاپہ خانہ تصور کیا جاتا ہے ،جس نے اردو زبان کی ترویج کے لیے کافی کام کیا۔ کیونکہ ان دنوں جب یہ سرکاری چھاپہ خانہ لگایا گیا یعنی ۱۸۶۶ء میں اردو کی مقبولیت روز بہ روز بڑھتی جارہی تھی۔ کشمیر کا پہلا اخبار ''بدیا بلاس'' جو خود رنبیر سنگھ نے اپنے دور حکومت میں ہی شروع کیا تھا۔ اس کے بارے میں ڈاکٹر برج پریمی لکھتے ہیں:

> ''ریاست سے ایک اردو اخبار نکالنے کی کوشش بہت پہلے سے شروع ہوئی تھی۔ ریاست کا پہلا اخبار ''بدیا بلاس'' جو مہاراجہ رنبیر سنگھ نے اپنے دورِ حکومت میں جاری کیا تھا۔ یہ اردو اور ہندی دونوں حروف میں شائع ہوتا تھا'' [۱۰]

ریاست سے اردو اخبار نکالنے کی کوشش بہت سے ادیبوں نے کی تھی لیکن وہ بے سود ثابت ہوئی۔ جن لوگوں نے ڈوگرہ سرکار سے اخبار نکالنے کی بارہا اجازت مانگی تھی۔ ان میں گوپی ناتھ گورٹو، منشی محمد دین فوق، سالگ رام سالک اور لالہ ملک راج صراف خاص اہمیت کے نام ہیں مگر ان میں صرف لالہ ملک راج صراف کو ہی ۱۹۲۴ء کو ''رنبیر'' نکالنے کی اجازت ملی تھی لیکن تب تک بہت ہی دیر ہوئی تھی۔ اگر صحیح معنوں میں دیکھا جائے تو پتہ چلتا

ہے کہ جو لوگ بھی کشمیر کی مظلومیت کو ابھارنا چاہتے تھے۔ان سبھی ادیبوں نے کشمیر سے ہجرت کر کے لاہور، پنجاب اور دلی سے یہ کام کیا جس میں سالگرم سالک نے ہجرت کر کے لاہور سے ''خیر خواہِ کشمیر'' کے نام سے اپنا ہفتہ روزہ جاری کیا۔اس کے علاوہ ان کے بڑے بھائی ہرگوپال خستہ بھی اپنے عہد کے بہت بڑے ادیب و شاعر گزرے ہیں، انہوں نے قیامِ لاہور کے دوران راوی، ریفارمر، خیر خواہِ کشمیر، دیش کی پکار وغیرہ جیسے اخبارات سے وابستہ رہ کر کشمیریوں کے ظلم و جبر کی بہترین عکاسی بھی کی۔

منشی محمد دین فوقؔ نے بھی اپنے زمانے میں ڈوگرہ حکومت کو ایک تفصیلی خط لکھ کر کشمیر میں ایک آزادانہ اخبار نکالنے کی اجازت مانگی لیکن بہت کوششوں کے باوجود ان کو مایوسی حاصل ہوئی۔جس کے بعد انہوں لاہور میں ہی رہ کر اخباروں کے ذریعہ کشمیریوں کی کسمپرسی کی عکاسی کی۔محمد دین فوقؔ نے اپنی ساری زندگی میں کشمیریوں کے لیے لکھا۔وہ ریاست کے بہت بڑے محسنین میں شمار ہوتے ہیں۔لاہور سے اس نے جو اخبارات شائع کیے ان میں پنجہ فولاد ۱۹۰۱ء اور کشمیری میگزین ۱۹۱۶ء میں نکالے لیکن کشمیری میگزین کو بعد میں ہفتہ وار کیا اور ''اخبارِ کشمیر'' نام رکھا۔اس کے علاوہ اس اخبار میں کشمیر اور اہل کشمیر کی دلچسپی اور مفاد کی تمام تر خبریں اور مضامین شائع ہوتے تھے۔لیکن کشمیر کی صحافت پر کشمیر کے مشہور صحافی اور ادیب غلام نبی خیال کچھ اس طرح اظہار خیال کرتے ہیں:

> ''ریاست جموں و کشمیر میں اردو صحافت کا آغاز دراصل گزشتہ صدی کے تیسری اور چوتھی دہائی میں ایک لازمی ردِ عمل کے طور پر اس وقت ہوا جب ہندوستان کے بہت بڑے ثقافتی مرکز لاہور سے کئی روزنامے اردو دنیا میں اپنی دھاک بٹھا رہے تھے اور ان کے تشہیری عمل میں کشمیر میں شخصی راج کے خلاف عوامی تحریک کی مقبولیت کی

حمایت کرنا ایک بنیادی مقصد تھا۔"!!

اس سب کے علاوہ بہت سے لوگ جو اُردو دنیا کے مایہ ناز ستارے تھے۔ انھوں نے اپنے اخبارات کے ذریعہ تحریک حریت کشمیر کی ترجمانی کی اور کشمیر کی مستقل آزادی کے حق میں پُر جوش اور با اثر مضامین، مقالات اور منظومات تحریر کیں جن سے ہر ایک فکر و ذہن متاثر ہوا۔ ان اُدیبوں اور صحافیوں میں خاص کر مولانا ظفر علی خان، مولانا عبدالمجید سالک، غلام رسول مہر، محمد دین فوقؔ، چراغ حسن حسرت اور شورشِ کشمیری خاص اولیت کے حامل ہیں۔

جب جموں و کشمیر میں پرتاپ سنگھ نے حکومت کی عنان کو سنبھالا تو انھوں نے نظم و نسق کو اعلیٰ پایہ اور بہتر طریقے سے چلانے کے لیے تعلیم یافتہ لوگوں کو متعین کیا۔ اس کے لیے انہوں نے پنجاب سے ایسی شخصیات کو بلوایا جو نظم و نسق اور علم و ادب میں اعلیٰ مقام رکھتے تھے۔ ان میں خاص کر خواجہ خوشی محمد ناظرؔ اور پیرزادہ محمد حسین عارفؔ قابلِ ذکر ہیں۔ یہ دونوں اصحاب اردو کے بہترین شاعر تھے یہی وجہ ہے کہ ان دونوں کی تعیناتی سے اردو شعر و سخن کو نکھرنے اور ترقی کرنے میں بہت مدد ملی۔

جموں کشمیر میں اردو ادب کی شروعات سب سے پہلے صوبہ جموں سے ہوئی جب بیسوی صدی کے پہلے دہے یعنی ۱۹۰۹ء میں شعر و سخن رکھنے والے چند لوگوں نے بزمِ سخن کی بنیاد رکھی جن میں مرزا مبارک بیگ اور غلام حیدر چشتی وغیرہ قابلِ احترام شخصیات ہیں۔ بزم کی محفلیں ہفتہ وار سجتی تھیں۔ ان محفلوں میں تمام لوگوں کو بالعموم اور شعراء کو بالخصوص دعوت دی جاتی تھی۔ ان ہی محفلوں نے عام لوگوں کو اردو کی مٹھاس سے روشناس کیا اور یہ محفلیں ۱۹۴۷ء کے اواخر تک جاری رہی۔ ان محفلوں کو اردو ادب میں اتنی شہرت ملی کہ اردو کے بڑے بڑے ادیبوں نے ان محفلوں میں شرکت کو باعثِ فخر سمجھا۔ ان ادیبوں میں یگانہ

یاس چنگیزی، حفیظ جالندھری، جوش ملیح آبادی، اختر شیرانی، سیماب اکبر آبادی، عابد علی، جگر مراد آبادی، ڈاکٹر محمد دین تاثیر، اثر لکھنوی اور فیض احمد فیض قابلِ ذکر ہیں۔ ان ادبی محفلوں کی رونق کو دیکھتے ہوئے ان کا دائرہ بھی وسیع سے وسیع تر ہوتا گیا اور آہستہ آہستہ کشمیر تک پھیل گیا۔ شعر وسخن کی اس محفل کا نام جو جموں وکشمیر میں بنائی گئی ''بزم ادب جموں وکشمیر'' رکھا گیا۔ جس کو کشمیر میں کافی سراہا گیا۔ اور ان محفلوں نے ادب کے لیے لوگوں کے شوق کو اور زیادہ ابھارا۔ اس بزم کے صدر دینا ناتھ چکن مست تھے۔ انجمن کی کارروائیوں میں کشمیر کے پنڈت رہنما اور بے باک صحافی پنڈت پریم ناتھ بزاز، یوسف خان وغیرہ شامل ہوتے تھے۔ اس محفل کا پہلا مشاعرہ مشن اسکول سری نگر میں منعقد ہوا۔ اس کا یادگاری جلسہ ۱۹۳۹ء کو سری نگر کے معروف کالج سری پرتاپ کالج سری نگر میں منعقد ہوا، جس میں ملک کے نامور ادیب، صحافی، محقق اور ناقد موجود تھے۔ جن میں ڈاکٹر عبدالحق، ڈاکٹر ذاکر حسین، ڈاکٹر امر ناتھ جھا وغیرہ خاص نام شامل تھے اور اس کی صدارت شری تیج بہادر سپرو نے کی جو اس وقت انجمن ترقی اردو کے صدر بھی تھے۔

مذہبی مجلسوں، تقریروں اور خاص کر محرم کی مجالس نے بھی جموں وکشمیر میں اردو ادب کو پھیلانے میں اہم کردار ادا کیا۔ اس کے علاوہ ادبی انجمنیں مختلف تقریبوں کا انعقاد کرتی تھی اور شعرا کو بھی مرثیہ نگاری کے لیے مدعو بھی کیا جاتا تھا۔ چونکہ ان مرثیوں میں مذہبی اثر ہوتا تھا تو لوگوں میں شعر وشاعری کی طرف اور زیادہ رجحان بڑھ گیا اور اس طرح ریاست میں اردو ادب کو وسعت ملتی رہی۔

بیسویں صدی کے آغاز سے ہی کشمیری عوام میں ایک قسم کی سیاسی بیداری آچکی تھی۔ اس بیداری کے پیچھے ۱۳ر جولائی ۱۹۳۱ء کا سانحہ تھا۔ جب لوگ سرینگر کے سینٹرل جیل کے باہر ایک خاص عدالتی کارروائی کو سننے کے لیے جمع ہوئے تو ڈوگرہ حکومت بوکھلاہٹ کی

شکار ہوئی اور اس نے عام لوگوں پر اندھا دھند گولیاں چلا کر سینکڑوں افراد کو ابدی نیند سلا دیا۔ اس واقعے نے نہ صرف کشمیر کے لوگوں کو تحریک آزادی کے لیے تیار کیا بلکہ کشمیر کے علاوہ برصغیر کے تمام ادیبوں نے اس واقعے کو اپنے اشعار اور مضامین کے علاوہ ڈرامائی شکل میں بھی پیش کیا جس سے عام لوگوں میں اردو پڑھنے کے شوق کو پروان چڑھایا، بلکہ اخبارات سے بھی مکمل پابندی ہٹا دی گئی کیونکہ ۱۹۳۱ء تک صرف ایک اخبار ''رنبیر'' جموں سے نکلتا تھا جو لالہ ملک راج صراف کی ادارت میں نکلتا تھا۔ اس کے بعد ''ہمدرد'' ''خدمت'' ''وتستا'' ''مارتنڈ'' وغیرہ خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ اس کے بعد ان اخبارات نے کھل کر لوگوں کو آزادی کی ضرورت، افادیت، اہمیت سمجھائی اور آخر میں یہی ایک وجہ بنی جس سے کشمیر کو ڈوگرہ حکومت کے ظلم سے نجات ملی۔

اگرچہ اس کے علاوہ مختلف قسم کی انجمنوں نے بھی شعر و ادب اور مختلف قسم کی تقاریب سے لوگوں کو ڈوگرہ حکومت کے ظلم سے آشنا کرایا۔ اس سلسلے میں مختلف ادیبوں نے اپنے تخلیقی اظہار میں لوگوں کی ترجمانی کی۔ مثلاً پریم ناتھ پردیسی نے اپنے افسانوں کے ذریعہ ڈوگرہ حکومت کے ظلم کو پورے برصغیر کے ادبی حلقوں تک پہنچایا۔ مزید براں انہوں نے مختلف قسم کے ڈرامے لکھے جو بلواسطہ یا بلاواسطہ ڈوگرہ حکومت کے خلاف تھے۔ ان افسانوں اور ڈراموں کو لوگوں نے بہت پسند بھی کیا۔ اس کے علاوہ عبدالاحد آزاد اور مجہور نے بھی اپنی اپنی نظموں کا موضوع کشمیر کی پسماندگی اور لاچاری کو بنایا اور اسے کھل کر بیان کیا۔ اگرچہ ان ادیبوں کو کافی مشکلات کا سامنا بھی کرنا پڑا۔ اردو کی ترویج میں سیدین کمیٹی کا بھی بہت اہم رول رہا۔ جس کے بارے میں ریاست کے مشہور ادیب و محقق محمد یوسف ٹینگ رقمطراز ہیں:

''کشمیر میں اردو کی تدریس کے لیے ۱۹۴۰ء کا سال تاریخی اہمیت

کا حامل ہے اسی سال حکومت نے سیدین کمیٹی (خواجہ غلام سیدین سابق ناظم تعلیمات جموں وکشمیر) کی سفارشات منظور کرتے ہوئے ریاست کے اسکولوں کے لیے آسان اردو کو ذریعہ تعلیم قرار دیا گیا۔ لیکن اس سے فارسی یا دیوناگری کسی بھی رسم الخط میں لکھنے پڑھنے کی آزادی دے دی گئی اسی سال تمام اسکولوں اور کالجوں میں اردو سکھانے کے لیے خاص اساتذہ تعینات کیے گئے اور کم وبیش یہی پالیسی آج تک رائج ہے۔ کشمیر میں اردو کے سلسلے میں ۱۹۵۶ء کا سال نہایت اہمیت کا حامل ہے اسی سال ریاست جموں وکشمیر کی پہلی آزاد آئین ساز اسمبلی نے جو آئین منظور کیا اس میں دفعہ ۱۴۵ کے تحت اردو کو ریاست کی سرکاری زبان قرار دیا گیا۔'' [۱۲]

اگرچہ مہاراجہ پرتاب سنگھ نے اردو زبان کے بڑھتے ہوئے رجحان کو دیکھتے ہوئے پہلے ہی ۱۸۸۹ء کو سرکاری زبان کے بطور درجہ دیا تھا۔



## حوالہ جات

۱: جموں وکشمیر میں اردو ادب کی نشوونما...... برج پریمی۔ص ۱۸
۲: تعلیل وتعاویل...... پروفیسر ظہور الدین۔ص ۳۱۸۔۳۱۷
۳: جموں وکشمیر میں اردو ادب کی نشوونما...... برج پریمی۔ص ۲۰
۴: کشمیر میں اردو (جلد اول)...... پروفیسر عبدالقادر سروری۔ص ۸۸

۵: کشمیر میں اردو (جلد دوئم) ...... پروفیسر عبدالقادر سروری۔ص ۱۴۱-۱۴۲

۶: ریاست جموں وکشمیر میں اردو ادب ...... پروفیسر حامدی کاشمیری۔ص ۵۷

۷: کشمیر میں اردو (جلد اول) ...... پروفیسر عبدالقادر سروری۔ص ۲

۸: ہسٹری ...... فیڈرک ڈریو ...... ص ۶۲۰

۹: ریاست میں فارسی زبان کا ارتقاء ...... اننت رام، ص ۴۷

۱۰: جموں وکشمیر میں اردو ادب کی نشو ونما ...... برج پریمی۔ص ۵۶

۱۱: خیالات ...... غلام نبی خیال ص ۱۰۱

۱۲: اردو نمبر، ماہنامہ ''آجکل''، نئی دہلی ...... سال اشاعت: اگست؛ ۱۹۷۳ص: ۸۰



# ریاست کا پہلا افسانہ نگار کون؟

پریم ناتھ پردیسی مسلمہ طور پر ریاست جموں وکشمیر کے مایہ ناز اور سب سے پہلے افسانہ نگار تسلیم کیے جاتے ہیں جنھوں نے شعر گوئی کے ساتھ ساتھ نثری اصناف ، جن میں افسانہ ، ڈراما ، رپورتاژ ، مقالہ ، ناول اور اطفالِ ادب وغیرہ میں بے حد دلچسپ انداز میں طبع آزمائی کی ۔ انھوں نے اردو کے علاوہ کشمیری میں بھی لکھا لیکن بہت کم لکھا۔

پریم ناتھ پردیسؔی ریاست جموں وکشمیر میں افسانہ نگاری کے مشعل بردار اور امام تصوّر کیے جاتے ہیں ۔ ہندوستان میں جب ترقی پسند تحریک کے بانی سید سجاد ظہیر نے ترقی پسند تحریک کا پہلا افسانوی مجموعہ ''انگارے'' شائع کیا تو پردیسؔی نے بھی اپنی زندگی کا پہلا افسانہ تحریر کیا اور ریاست کا پہلا افسانہ نگار ہونے کا شرف حاصل کیا۔ اگرچہ بعض محققین میں اس بات پر اختلاف ہے کہ پریم ناتھ پردیسؔی ہی ریاست کے پہلے افسانہ نگار تھے یا کوئی اور۔ اس اختلاف کو دور کرنے کے لیے میں نے تقریباً ایک درجن کتابوں کا مطالعہ کیا لیکن واضح بات کسی مصنف یا محقق نے نہیں لکھی ہے ۔ حامدی کاشمیری، عبدالقادر سروریؔ، برج پریمی ، حبیب کیفوی وغیرہ ایسے محققین ہیں جنھوں نے کوئی ایک رائے قائم نہیں کی ہے۔ بیشتر محققین کی رائے میں پریم ناتھ پردیسؔی نے ہی باضابطہ طور پر افسانہ نگاری کا آغاز کیا۔ پروفیسر سروریؔ اور برج پریمی کی کتابوں کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد پتہ چلتا ہے

کہ ان کو اپنے ہی لکھے ہوئے اقوال میں اختلاف ہے۔ مثلاً برج پریمی اپنی ایک کتاب میں ایک جگہ تیرتھ کشمیری، دوسری جگہ محمد دین فوقؔ اور پھر تیسری جگہ پریم ناتھ پردیسیؔ کو ریاست کا پہلا افسانہ نگار مانتے ہیں۔ یہی حال سروریؔ کا بھی ہے کہ ایک جگہ وہ تیرتھ کاشمیری کو پہلا افسانہ نگار گردانتے ہیں تو دوسری جگہ پریم ناتھ پردیسیؔ کو۔

پروفیسر سروری اپنی کتاب ''کشمیر میں اردو'' میں اس معاملے پر روشنی ڈالتے ہیں:

> ''پریم ناتھ پردیسیؔ نے افسانہ نگار کی حیثیت سے ایک خصوصی مقام حاصل کرلیا لیکن ان سے کچھ پہلے ہی پنڈت شیام لال ولی تیرتھ کاشمیری کے نام سے لکھتے رہے اور کشمیر میں اور کشمیر سے باہر ادبی حلقوں میں شہرت حاصل کی''۔[1]

اس طرح سروریؔ صاحب شیام لال ولی کو کشمیر کا پہلا افسانہ نگار مانتے ہیں لیکن ان کا کوئی بھی افسانوی مجموعہ شائع ہی نہیں ہوا تھا البتہ غیر مستند روایات سے پتہ چلتا ہے کہ ان کے افسانے مقامی اخباروں میں شائع ہوتے تھے۔ تیرتھ کاشمیری نے صرف چند افسانے، کچھ ڈرامے اور کچھ مضامین لکھے، جو ہفتہ وار اخبارات میں شائع ہوتے تھے۔

جموں وکشمیر میں اردو افسانہ کی صنف کی شروعات کے بارے میں ڈاکٹر برج پریمی اپنی ایک کتاب ''جموں وکشمیر میں اردو ادب کی نشو ونما'' میں اس طرح لکھتے ہیں:

> ''ریاست میں اردو افسانہ کی طرف سب سے پہلے مورخ، ادیب شاعر اور صحافی منشی محمد دین فوقؔ نے توجہ دلائی۔ اگرچہ فوق نے زندگی کا بیشتر حصہ پنجاب میں گزارا لیکن ان کے کشمیریت کے جذبے کے بارے میں دورائیں نہیں ہوسکتی۔ فوق نے روشِ زمانہ کے مطابق کئی تاریخی اور نیم تاریخی قصے قلمبند کیے جنہیں ہم ریاست جموں وکشمیر

میں اردو افسانہ نگاری کے اولین نقوش کہہ سکتے ہیں''۔[2]

اسی کتاب کے اگلے صفحے پر برج پریمی لکھتے ہیں:

''فوق کے بعد چراغ حسن حسرتؔ کا نام لیا جا سکتا ہے ان کی ادبی حیثیت ہمہ جہت ہے۔ تاریخ، دینیات، صحافت، شاعری، افسانہ وغیرہ اصناف میں طبع آزمائی کی اور افسانوں کا مجموعہ ''کیلے کا چھلکا'' ۱۹۲۷ء میں لاہور سے شائع ہوا''۔[3]

برج پریمی کے اس بیان سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ چراغ حسن حسرت ہی فوق کے بعد افسانہ نگاروں کی صف میں شامل ہیں لیکن برج پریمی کو ''کیلے کا چھلکا'' کہاں سے ملا۔ اس کا کوئی ثبوت آج تک نہیں مل سکا۔ برج پریمی اپنی دوسری کتاب میں لکھتے ہیں:

''پردیسی کشمیر کے سب سے پہلے اور سب سے بڑے افسانہ نگار ہیں انہوں نے اپنے تخلیقی سفر کا آغاز انیسویں صدی کے تیسرے دہے کے آغاز میں کیا تھا''۔[4]

برج پریمی کے اس حوالے سے خود ان کی کتاب کے مستند حوالے منسوخ ہوتے دیکھائی دے رہے ہیں، اگر اس کتاب کو مدنظر رکھا جائے تو اندازہ ہوتا ہے کہ پریم ناتھ پردیسی ہی جموں و کشمیر کے پہلے اردو افسانہ نگار ہیں۔ آج بھی کشمیر کے محققین و ناقدین کے لیے یہ ایک قابل بحث موضوع ہے۔ اگرچہ ۲۰۰۹ء اور ۲۰۱۰ء میں اس موضوع پر بہت بحث بھی ہوئی لیکن اہم رسائل اور کتابوں کی عدم دستیابی سے یہ بحث التوا میں پڑ گئی۔

''پریم ناتھ پردیسی عہد ساز شخص اور فنکار'' میں اگرچہ برج پریمی خود پردیسی کو کشمیر کا پہلا افسانہ نگار تسلیم کرتے ہیں لیکن دوسری کتاب میں وہ ڈاکٹر عبدالقادر سروریؔ کو تنقید کا نشانہ بناتے ہوئے لکھتے ہیں۔

''سروری مرحوم جب ریاستِ جموں وکشمیر میں اردو افسانہ نگاری پر بات کرتے ہیں تو پریم ناتھ پردیسی کے سر پر اولیت کا تاج رکھا اور چراغ حسن حسرت کا نام بھول جاتے ہیں جن کا افسانوی مجموعہ ''کیلے کا چھلکا'' اور دیگر افسانے بہت پہلے ۱۹۲۷ء میں شائع ہوئے تھے'' ۵

ان سبھی مشاہدات کو مدنظر رکھ کر اندازا ہوتا ہے کہ عبدالقادر سروری اور برج پریمی دونوں خود تضاد کے شکار نظر آتے ہیں، کیونکہ وہ دونوں کوئی واضح نظریہ سامنے رکھنے میں ناکام ہوتے ہیں اور ہمارے لیے بھی کوئی واضح نتیجہ اخذ کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ چراغ حسن حسرت کے متعلق محمد دین فوق اپنی مشہور کتاب ''تاریخ اقوام پونچھ'' میں لکھتے ہیں:

''اخباری دنیا میں آپ (چراغ حسن حسرت) ایک ایڈیٹر کی حیثیت سے مشہور ہیں لیکن اصلیت یہ ہے کہ آپ ایک قابل مصنف اور ایک بے بدل شاعر ہیں۔ کتابیں آپ نے بہت لکھیں اور تقریباً ہر مضمون پر لکھیں۔ لیکن اپنے نام سے کوئی کتاب شائع نہیں کی'' ۶

اس بیان سے برج پریمی کا یہ کہنا کہ ''کیلے کا چھلکا'' چراغ حسن حسرت کا افسانوی مجموعہ ہے غلط ثابت ہوتا ہے کیونکہ محمد دین فوق نے یہ کتاب ۱۹۳۴ء میں لکھی تھی۔ برج پریمی کے علاوہ کسی محقق نے ''کیلے کا چھلکا'' کے بارے میں نہیں لکھا ہے اور بسیار تلاش کے بعد بھی ایسا کوئی مجموعہ میری نظروں سے نہیں گذرا لیکن پھر بھی تحقیق کے دروازے ہمیشہ کھلے رہتے ہیں، ہوسکتا ہے کہ کبھی اس حقیقت سے پردہ اٹھ جائے۔

کشمیر کے نوجوان قلمکار سلیم سالک اس بارے میں اپنی ترتیب دی ہوئی کتاب ''جموں وکشمیر کے منتخب اردو افسانے پریم ناتھ پردیسی سے ترنم ریاض تک'' میں اس بات کی

وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''پروفیسر عبدالقادر سروری اور ڈاکٹر برج پریمی کی دلیلوں کو مدِ نظر رکھ کر جو باتیں سامنے آتی ہیں وہ اس طرح سے ہیں:

(۱) ریاست کی پہلی نثری کتاب ہرگوپال خستہ کی ''گلدستۂ کشمیر'' ۱۸۸۳ء میں لاہور میں شائع ہوئی۔

(۲) ریاست کی پہلی داستان سالگرام سالک کی ''جگت روپ'' ہے جو اشاعت پذیر نہیں ہو سکی۔

(۳) ریاست کا پہلا ناول ''انارکلی''، منشی محمد دین فوق نے ۱۹۰۰ء میں لاہور سے شائع کیا۔

(۴) ریاست کا پہلا افسانہ نگار کون ہے؟ اس سوال کے جواب میں مثلث قائم ہوتا ہے۔

جس میں تیرتھ کاشمیری، چراغ حسن حسرت اور پریم ناتھ پردیسی کے نام ابھرتے ہیں'' ۷

وادی کشمیر کے نامور افسانہ نگار اور مصنف نور شاہ اپنی کتاب میں لکھتے ہیں:

''آج بھی جب ہم کشمیر میں اردو افسانہ کی بات کرتے ہیں تو پریم ناتھ پردیسی کا نام سامنے آتا ہے، کیونکہ ریاست میں اردو افسانے کی ابتداء پردیسی سے ہی ہوتی ہے۔'' ۸

ان تمام حوالوں اور کتابوں کے مطالعے سے اگرچہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ پریم ناتھ پردیسی ہی جموں و کشمیر کے پہلے افسانہ نگار ہیں لیکن متفقہ طور پر یہ بات کہنا شاید قبل از وقت ہی ہوگا۔ اسکے برعکس پریم ناتھ پردیسی شاعری ترک کر کے افسانہ کو ترجیح دیتے ہیں

اوران کے افسانوں میں فنی اور ہیئتی عناصر کا بھرپور شعور ملتا ہے۔ انہوں نے شخصی راج کے ساتھ ساتھ زندگی کے اہم مسائل کو اپنے افسانوں کا موضوع بنایا اسی لیے پریم ناتھ پردیسی کو ریاست کا پہلا افسانہ نگار تسلیم کیا گیا ہے۔ یہ بات کہنا ضروری سمجھتا ہوں کہ ریاست کے اردو افسانے کے موضوع پر ابھی تک کوئی مستند کام نہیں کیا گیا ہے شاید آگے ایسا ہو جائے۔



## حوالہ جات


۱: کشمیر میں اردو (جلد دوئم)...... پروفیسر عبدالقادر سروری۔ ص ۴۴۱

۲: جموں و کشمیر میں اردو ادب کی نشو و نما...... برج پریمی۔ ص ۲۷

۳: جموں و کشمیر میں اردو ادب کی نشو و نما...... برج پریمی۔ ص ۲۸

۴: پریم ناتھ پردیسی۔ عہد، شخص اور فنکار...... برج پریمی۔ ۸۴

۵: برج پریمی ایک مطالعہ: پریمی رومانی......ص۔ ۱۳۵

۶: تاریخ اقوام پونچھ...... محمد دین فوق، ص ۶۱۶

۷: جموں و کشمیر کے منتخب اردو افسانے...... سلیم سالک ص ۱۰

۸: جموں و کشمیر کے افسانہ نگار..... تعارف، فن اور مکالمہ، نور شاہ ص۔ ۲۱




# پردیسی: شخصیت کے بعض اہم پہلو

## آباءواجداد:

کشمیر کے دارالاخلافہ سری نگر کے فتح کدل علاقے میں پریم ناتھ پردیسی کا خاندان قریباً دوسوسالوں تک رہائش پذیر رہا، جو ''سادھو خاندان'' کے نام سے مشہور تھا۔ پردیسی کے جدِ امجد پنڈت سہج کول سادھو تھے۔ان کے بارے میں عام لوگوں کا کہنا ہے کہ وہ اپنے زمانے میں ریاست کے کسی گورنر کے معتمد عام رہ چکے تھے اوران کی اصلی قیام گاہ ''بڑی یارحبہ کدل'' میں واقع تھی۔اس بارے میں برج پریمی ایک جگہ لکھتے ہیں:

> ''پردیسی کے اجداد کی اصلی قیام گاہ بڑی یارحبہ کدل میں تھی جسے آج تک روپ سنگھ کی حویلی کہا جاتا ہے''۔[1]

چونکہ سہج کول سادھو نے جاگیر دارانہ نظام کے تحت بہت سی اراضی حاصل کیں اور ان پر کئی حویلیاں بنائی۔ سہج کول سادھو کا ایک بیٹا تھا، جس کا نام مکند کول تھا۔ مکند کول سادھو پیشے سے تحصیل داراور اپنے زمانے کے بہت اچھے فارسی کے عالم بھی مانے جاتے تھے۔ مکند کول کو فارسی اور اردو پر عبور حاصل تھا اور ہمیشہ اپنے گھر پر علم وداب کی محفلیں منعقد کرتا تھا۔ پردیسی کی زندگی میں مکند کول کا بہت بڑا ہاتھ رہا ہے۔مکند کول پردیسی کے دادا تھے اورانہوں نے پردیسی کی علمی پرورش وپرداخت کی۔ مکند کول کے کل ملا کر دو بیویوں سے آٹھ اولادیں

تھیں، جن میں مہادیو کول کا نمبر پانچواں تھا۔ پہلی بیوی سے اس کے چھ بچّے تھے اور دوسری بیوی سے دو بچے تھے۔ اس زمانے میں کشمیر کے سیاسی حالات بدلنے لگے اور افلاس و ناداری نے اپنا منھ دکھانا شروع کیا تھا اور جو زمین اور جاگیر اپنے دادا کے وقت حاصل کی تھی وہ آہستہ آہستہ ہاتھ سے نکل رہی تھی، یہاں تک کہ مکند کول کی اولاد کو پیٹ بھرنے کے لیے معمولی ملازمتوں کا سہارا لینا پڑا اور اپنے لیے الگ جائے پناہ تلاش کرنا پڑی۔ مہادیو کول کی تعلیم واجبی تھی۔ وہ انسداد سیلاب کاری وڈر پینچ میں ملازم ہو گئے۔ یہ محکمہ عارضی نوعیت کا تھا اس لیے ان کو سبکدوش کیا گیا۔ خود مہادیو کول کی کئی اولادیں پیدا ہوئیں، مگر سوائے ''مدھوسودن'' کے کوئی بھی بچہ زندہ نہ رہ سکا، جس کا مہادیو کول کو بہت قلق تھا۔ اسی لئے ''مدھوسودن'' کو لاڈ پیار سے پالا گیا اور گھر میں سب پیار سے ''مدھ'' کہہ کر پکارتے تھے۔ کس کو معلوم تھا کہ آگے چل کر یہی بچہ پریم ناتھ پردیسی کی شکل میں نمودار ہوگا۔ یہ سب معلومات راقم الحروف نے سرینگر میونسپلٹی سے حاصل کیں۔ جہاں سے ''سادھو خاندان'' کا مذکورہ شجرہ نسب دستیاب ہوا۔

## شجرۂ نسب سادھو خاندان

پنڈت سہج کول سادھو

پنڈت مکند کول

| | | | |
|---|---|---|---|
| نیلہ جو | شوبھر دید | کیشو ناتھ قلہ | شیام لال |
| آنند جو | رانم دید | مہادیو کول | گوشہ لال |

مدھوسودھن

(پریم ناتھ پردیسی)

سوم ناتھ سادھو — راجا — شیلا — نسی — ایس کے سادھو

(سری نگر میونسپلٹی فائل نمبر ۲۳) ۲

## پیدائش:

پریم ناتھ پردیسی ۱۰/اپریل ۱۹۰۹ء، صبح کے تقریباً ۶ بجے مہادیو کول کے گھر میں پیدا ہوئے۔ پردیسی کا جنم اس لحاظ سے بہت اہم تھا کیونکہ مہادیو کول کی کئی اولادیں پیدا ہوئیں، مگر سوائے پردیسی کے کوئی بھی بچہ زندہ نہ رہ سکا۔ گھر والوں نے پردیسی کا نام ''مدھ'' رکھا جبکہ اسکول ریکارڈ میں ''پریم ناتھ'' لکھا گیا۔ اور بعد میں یہی نام پریم ناتھ پردیسی کے نام سے بہت مشہور ہوا۔ لیکن میونسپل ریکارڈ کے مطابق پردیسی کی تاریخ پیدائش ۱۹۱۰ء رقم ہے۲ اور اس طرح پردیسی کے جنم سے مشترکہ خاندان میں بے انتہا خوشیاں لوٹ آئیں اور آگے چل کر اس بچے نے کشمیر میں افسانہ نگاری کا باضابطہ آغاز کیا اور کشمیریوں کی افلاس زدہ زندگی کو بہت ہی فنکارانہ انداز میں اردو جاننے والوں کے سامنے پیش کیا۔

## بچپن، تعلیم و تربیت:

پردیسی کے جنم سے پہلے ہی ان کے خاندان پر غریبی اور افلاس کے بادل منڈلا رہے تھے لیکن اس کے باوجود اُن کا بچپن بے حد نفیس اور اعلیٰ گذرا۔ اگرچہ پردیسی نے اپنے والد کا تذکرہ زیادہ نہیں کیا۔ اس کے باوجود تحقیق سے اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ ان کے والد مہادیو کول خود بھی علم و ادب سے کافی دلچسپی رکھتے تھے لیکن زندگی کے مصائب نے ان کو کبھی سر اٹھانے کی اجازت نہیں دی۔ ایک طرف اولادوں کی بے وقت موت اور دوسری طرف عارضی ملازمت سے سبکدوشی نے ان کے اندر کے ادیب کو پنپنے نہ دیا، لیکن اس کے باوجود یہ سارے خواب انہوں نے اپنے بیٹے پردیسی کے لیے سجا کے رکھے تھے۔ بچپن میں ان کی پرورش ان کے دادا مکند کول نے کی۔ مکند کول سے ہی پردیسی کو شعر و شاعری اور افسانہ نگاری کا شوق پیدا ہوا۔ مکند کول اپنے گھر میں غیر رسمی طور پر مختلف ادبی محفلیں

سجاتے تھے۔اس بارے میں پردیسی خود لکھتے ہیں:

"لکھنے پڑھنے کا شوق ابتداء سے ہی تھا، خاص کر طبیعت اردو زبان کی طرف بے حد مائل تھی۔اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ میرے دادا جان جو اپنے وقت کے عالم مانے جاتے تھے، اپنے گھر میں ہی ادبی محفلیں منعقد کرتے تھے۔ سارے شہر کے ادب نواز بزرگ اور سخن فہم حضرات ان میں حصہ لیتے تھے اور گرما گرم بحثیں چھڑ جاتی تھیں، کبھی مولانا حسن نظامی کے مضامین پر، کبھی چکبست کی قومی شاعری پر، کبھی منشی پریم چند کے افسانوں پر اور کبھی مولانا حالی کی نیچرل شاعری زیر بحث رہتی۔ میں ان دنوں چھوٹا تھا اور دادا جان کی چلم پر آگ رکھنے کی ڈیوٹی میری ذمہ رکھی گئی تھی۔ میں ایک کونے میں بیٹھا ان بزرگوں کی بحثیں توجہ اور دلچسپی کے ساتھ سنا کرتا تھا اور متاثر ہوا کرتا تھا"[۳]

اس سوانحی مضمون سے ہم کو اندازہ ہوتا ہے کہ پریم ناتھ پردیسی ان ہی محفلوں سے پروان چڑھتے رہے لیکن یہ سلسلہ محدود مدت تک رہا کیونکہ مکند کول کے انتقال کے بعد یہ سلسلہ بند ہوگیا۔اس کے بعد والد نے پردیسی کو ننیہال روانہ کیا۔ چونکہ پردیسی کا ننیہال آسودہ حال گھرانہ تھا۔ جہاں پردیسی کی پرورش بڑے ناز ونعم سے ہوئی۔اس طرح پردیسی کو سرکاری ہائی اسکول (آج اس اسکول کا نام اسٹیٹ اسکول ہے) داخل کرایا گیا لیکن ننیہال میں ماما جی کے کہنے پر اسکول ریکارڈ میں پریم ناتھ درج کیا گیا۔ میٹرک کا امتحان کامیابی کے ساتھ پاس کر کے اعلیٰ تعلیم کے لیے ایس پی کالج میں داخلہ تو لیا لیکن یہاں قسمت نے پردیسی کا ساتھ نہیں دیا کیونکہ ان کے والد کا انتقال ہوا اور انہیں کالج کی تعلیم کو ادھورا چھوڑنا پڑا اور گھر کی ذمہ داری سنبھالنی پڑی۔ اگر چہ ادھوری تعلیم کا غم اور

دُکھ پردیسی کو عمر بھر ستاتا رہا لیکن کیا کرتے غریبی اس قدر تھی کہ ان کو اسی پر اکتفا کرنا پڑا۔

## شادی:

جب پردیسی نے باغ دلاور خان کے سرکاری ہائی اسکول ہا؎ میں میٹرک کا امتحان پاس کیا تو والد کی طبیعت بگڑتی رہی۔ جس کے نتیجے میں مہادیوکول نے یہ فیصلہ لیا کہ اب پردیسی کی شادی کا انتظام کیا جائے۔ کافی اصرار کے بعد پردیسی کو گھوسانی خاندان، جو کشمیر میں تجارت کے لیے کافی مشہور تھا، کی شیوجی گھوسانی کی بیٹی کملاوتی کے ساتھ شادی ہونا طے پائی۔ شریمتی کملاوتی انتہائی شوہر پرست، وفا شعار، نیک سیرت اور شریف النفس خاتون تھی، جنہوں نے ہمیشہ پردیسی کی زندگی میں رنگ بھر دیے۔ پردیسی کی زندگی کو ہمیشہ شاداں دیکھا۔ کملاوتی کا خواب تھا کہ اس کے بچوں کی تعلیم وتربیت بہترین طریقے پر ہو۔ جس کو پردیسی نے کماحقہ پورا کیا۔ خود پردیسی ایک ذمہ دار شوہر تھے اور شفیق باپ بھی تھے۔ پردیسی کے انتقال کے ۵۱ سال بعد ۱۳/ اپریل ۲۰۰۶ء کو دلی میں اپنے چھوٹے بیٹے کے گھر میں شریمتی کملاوتی کا انتقال ہوا۔

## اولاد:

پریم ناتھ پردیسی اور شریمتی کملاوتی کو قدرت نے اولاد کی نعمت سے بھی سرفراز کیا۔ انہیں دو بیٹے اور تین بیٹیاں پیدا ہوئیں۔ ان کے پہلے بیٹے سومناتھ سادھو کا جنم ۵/ اگست ۱۹۳۲ء میں ہوا۔ اس کے بعد پردیسی کے گھر میں ایک لڑکی نے جنم لیا، جس کا نام شیلا رکھا گیا۔ اس کے بعد پردیسی کے ہاں ایک اور بیٹا پیدا ہوا جس کا نام ایس کے سادھو رکھا گیا۔ پھر متواتر دو لڑکیوں نے پردیسی کے گھر کو منور کیا جن کا نام نِنسی اور راجہ رکھا گیا۔ سومناتھ سادھو کے علاوہ پردیسی کے سبھی بچے دہلی میں ہی مقیم ہیں۔ ان تمام اولادوں میں

صرف سومناتھ سادھو ہی علم وداب سے دلچسپی رکھتے تھے۔ یوں تو وہ بچپن سے ''پھول'' اور ''آج کل'' میں بچوں کی کہانیاں لکھتے تھے لیکن والد کے ڈر سے وہ کبھی اپنے ادبی خیالات کا اظہار نہیں کر سکے۔ اس بات کا ثبوت ہمیں ان کے ایک خط سے ملا جو انہوں نے موتی لال ساقی کو لکھا تھا، خط میں سومناتھ سادھو اس طرح لکھتے ہیں:

''اپنی زندگی کا حال کیا لکھوں یہ ایک بہت بڑی ٹریجڈی ہے پتا جی مجھے ڈاکٹر بنانا چاہتے تھے مگر میں مسخرہ بن کے رہ گیا'' ۵

چونکہ پردیسی خود ادب کے خارزار سے واقف تھے، اس لیے انہوں نے اپنے بیٹے سومناتھ سادھو کو سائنس کی راہ پر گامزن کیا، مگر عین اسی وقت جب سومناتھ سادھو نے بی ایس سی مکمل کیا تو پردیسی کا انتقال ہوا اور گھر کے سربراہ کی حیثیت سے تعلیم ادھوری ہی چھوڑنا پڑی۔ سادھو صاحب نے ۱۹۵۵ء میں ریڈیو کی ملازمت اختیار کی اور یہ سومناتھ سادھو کا کمالِ فن ہی تھا کہ انہوں نے بہت جلد ادبی روش اپنا کر کشمیری اور اردو ادب میں ایک بلند مقام حاصل کیا لیکن والدِ محترم کی طرح آپ کو بھی ایک مہلک مرض نے اپنی گرفت میں لے لیا اور وہ ۵/اکتوبر ۱۹۸۲ء کو دہلی میں اس جہاں فانی سے کوچ کر گئے۔

پردیسی کے چھوٹے بیٹے، جس کا نام شیبھن ناتھ سادھو کول ہے۔ وہ بھی پہلے دور درشن سرینگر میں کام کرتے تھے اور بعد میں نامساعد حالات نے ان کو دہلی منتقل ہونے پر مجبور کیا۔ آج کل وہ ریٹائر ہے اور دہلی میں ہی رہائش پذیر ہے۔ بہت ہی نیک دل اور شریف النفس انسان ہے۔ والد کی موت کے وقت وہ صرف ۱۳/سال کے تھے لیکن والد کی شفیق یادیں ابھی بھی ذہن پر نقش ہیں۔ جن یادوں کو انہوں نے ایک گفتگو کے دوران تازہ کیا۔

## ملازمت:

والد کی بے وقت موت نے پردیسی کو تعلیم جاری رکھنے کی قطعی اجازت نہ دی۔ اگرچہ پردیسی کو پڑھائی کا بہت شوق تھا لیکن گھر کی مجبوریوں نے ان کو بے سہارا بنایا اور کالج میں داخل ہوتے ہی تعلیم کو ادھورا چھوڑنا پڑا۔ یہی وجہ تھی کہ پردیسی کو کبھی اچھی نوکری نہیں ملی۔ پریم ناتھ بزاز اپنے ایک خط جو انہوں نے برج پریمی کو لکھا تھا، میں رقم طراز ہیں:

> ''وہ پہلے اپنے ماما کے ساتھ منشی گری کرتا تھا اور اس کے بعد اس کو محکمہ کسٹم و اکسائز میں بحیثیت ماحالدار نوکری ملی، جس کو پردیسی نے ۱۹۴۷ء تک نبھایا اور آخر کار اسی محکمہ میں بحیثیت انسپکٹر ریٹائر ہوئے''[۶]

پریم ناتھ پردیسی نے بحیثیت ماحالدار بہت تجربہ حاصل کیا اور اس دوران پردیسی کو آر پار جموں و کشمیر دیکھنے کا پورا موقع ملا۔ جس کا پورا اثر ان کے افسانوں میں بھی ملتا ہے۔ ریٹائرمنٹ کے بعد وہ ۱۳ ر ستمبر ۱۹۴۸ء کو ریڈیو کشمیر میں بحیثیت پروگرام اسسٹنٹ مقرر ہوئے۔ جبکہ ان ہی دنوں ریڈیو کشمیر کا قیام بھی عمل میں لایا گیا تھا۔ ریڈیو میں پردیسی نے لگاتار آٹھ سال کام کیا اور آخری وقت تک ریڈیو میں ہی کام کرتے رہے اور اس کام نے پردیسی کو بہت حد تک کمزور کیا۔ اس کی ایک خاص وجہ یہ تھی کہ پردیسی پانچ برسوں تک ایک ہی پروگرام روزانہ لکھتے اور نشر کرتے رہے، جس کا نام ''جوابی حملہ'' تھا۔ یہ ایک تشہیری پروگرام تھا جو پاکستانی ریڈیو نشریات کے جواب میں چلایا جا رہا تھا اور اس کام پر پردیسی کو معمور کیا گیا تھا۔ اس پروگرام کے اوقات میں پردیسی کو لکھنے کا بہت ہی کم وقت ملا۔ اپنی زندگی کے بارے میں ایک جگہ لکھتے ہیں:

> ''سرینگر میں رہتا ہوں اور سرکاری نوکری کر کے اپنے بال بچوں کا

پیٹ پالتا ہوں۔ ایک غریب گھرانے میں پیدا ہوا۔ فراغت کا ایک
لمحہ بھی دیکھنا نصیب نہیں ہوا اس لیے کالج میں داخل ہو کر ہی تعلیم کو
خیر آباد کہنا پڑا اور زندگی کے بھنور میں کودنا پڑا۔ حالانکہ وہ عمر بھنوروں
میں کودنے کی نہیں تھی مگر افلاس اور کم مائیگی کے شدید احساس نے
تمام آرزوؤں کو خاک میں ملایا" [8]

## بیماری و انتقال:

اس میں شک نہیں کہ پردیسی کی زندگی میں کبھی بھی سکون اور آرام میسر نہ ہو سکا۔
بچپن کے چند آیام کے بعد کبھی بھی پردیسی نے اچھے حالات نہیں دیکھے۔ کبھی نوکری کے
سلسلے میں جموں کا دورہ کرنا پڑا تو کبھی آزاد کشمیر میں رہنا پڑا۔ جس کی وجہ سے ان کو کبھی آرام
میسر نہ ہو سکا۔ برج پریمی اس بارے میں لکھتے ہیں:

"پچھلے آیام میں پردیسی ریڈیو بارکوں میں رہتا تھا اور مجھے کئی بار اس
کو دیکھنے اور ملنے کا موقع ملا۔ ان کو بلیک موشن جیسا مہلک مرض ہمیشہ
حملہ کرتا تھا۔ اس کو ڈاکٹروں نے کئی بار آپریشن کا مشورہ دیا، لیکن
پردیسی ہر بار نبھائے جا رہے تھے آخری وقت میں ان کو معدے کا
السر ہوا تھا اور پھر اس کو آپریشن کے لیے اسپتال میں داخل ہونا پڑا۔
میں نے اس زمانے میں ان کو اکثر بستر علالت پر ہی لیٹے لیٹے
"جوابی حملہ" لکھتے ہوئے دیکھا ہے" [9]

اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ پردیسی کتنے مہلک مرض میں مبتلا تھے اس کے باوجود
وہ سگریٹ نوشی کے بہت عادی تھے ہمیشہ چھوٹی اور درمیانی انگلی کے درمیان سگریٹ دبائے
رکھتے تھے وہ اس زمانے کے مشہور برانڈ نمبر ۱۰ پیتے تھے۔ اسی سگریٹ نوشی نے پردیسی کے

پرلوک سدھارنے میں اہم رول ادا کیا جبکہ پردیسی نے ہسپتال کے گیٹ تک سگریٹ نوشی کو ترک نہیں کیا۔ دسمبر کے آخری دنوں میں ان کو ماہر ڈاکٹروں نے آپریشن کیا لیکن تب تک مرض نے اپنا تمام کام کرلیا تھا اور آخر کار ۱۸ر جنوری ۱۹۵۵ء کو وہ رحلت کر گئے۔ ان کی بیماری کے بارے میں جب میں نے ان کے بیٹے سے استفسار کیا تو انہوں نے کہا:

"جب ان کا پہلا آپریشن کیا گیا تو ڈاکٹر آپریشن کے دوران کوئی چیز اندر بھول گئے جس سے پتاجی کو کافی تکلیف ہوتی تھی، پھر دوبارہ آپریشن کرنا پڑا جس سے پتاجی کی موت واقع ہوئی"۔[10]

اس طرح پردیسی جیسی ایک اہم ادبی شخصیت ہم سے جدا ہوگئی جس پر ماہنامہ "شاہراہ" نئی دہلی نے پردیسی کا فوٹو گراف اور ایک سیاہ حاشیہ بھی چھاپا تھا جس پر ادارے کا نوٹ لکھا ہے کہ:

"پریم ناتھ پردیسی کی افسانہ نگاری ابھی شباب کی ابتدائی منزلیں طے کر رہی تھی اور انہیں جینے اور بہتر سے بہتر لکھنے کی بڑی تمنائیں تھیں۔ انہوں نے افسانہ نگاری کا یہ راز پالیا تھا کہ زندگی کے جس گوشے کو اور جن کرداروں کو ان کے درمیان رہ کر، رچ بس کر سمجھا اور پہچانا ہے صرف انہیں کو فنی چابکدستی کے ساتھ پیش کیا جائے۔ آل انڈیا ریڈیو کے سرینگر اسٹیشن پر ملازمت کر رہے تھے۔ دفتر کے بھاری کام سے جیسے جیسے فرصت نکال کر افسانے لکھتے تھے۔ وہ افسانے ہم سے جو تقاضہ کرتے ہیں۔ ہم ان تقاضوں کو پورا کرکے ان کو خراجِ عقیدت پیش کریں"۔[11]

اس طرح کشمیر کے پہلے افسانہ نگار نے خلاق ذہن کا بہترین اظہار کرکے اردو کہانی اور ڈرامے کے توسط سے پہلی بار کشمیری زندگی کی حقیقت آمیز ترجمانی کی تھی۔ اردو

ادب میں اپنے فن کارانہ عرفان سے ایک نئی جہت عطا کی تھی۔ اس بارے میں غلام محمد صادق ''بہتے چراغ'' کے دیباچے میں کچھ اس طرح لکھتے ہیں:

''مجھے امید ہے کہ پردیسی کی بے وقت موت سے ہمارے افسانوی ادب میں جو نقصان واقع ہوا ہے۔ ابھرتے ہوئے ترقی پسند افسانہ نگار اس کی تلافی کریں گے اور پردیسی اس فن کو جس منزل تک لائے وہ اس کو وہاں سے آگے لے جائیں گے'' [۱۲]

## پریم ناتھ پردیسی کی شخصیت:

پریم ناتھ پردیسی ایک بھرپور اور مثالی شخصیت کے حامل انسان تھے۔ شوہر، باپ، سرکاری ملازم اور سماج کے فرد کی حیثیت سے ایک ذمہ دار انسان تھے۔ انھوں نے اپنی شخصیت کی گوناگوں خصوصیات سے سب کو متاثر کیا وہ ایک مثالی انسان تھے۔

سراپا:

پردیسی اپنے دورِ شباب میں کافی وجیہ تھے۔ لباس اور وضع قطع کے اعتبار سے سادگی پسند تھے، روشِ زمانہ کے مطابق عرصہ دراز تک سر پر پگڑی باندھتے تھے اور بعد میں ٹوپی کا استعمال کرنے لگے تھے۔ نفاست پسند اور بہت حاضر جواب تھے۔ فقرے کسنے میں جواب نہیں تھا لیکن کبھی کسی کی دل آزاری نہیں کرتے تھے۔ ان کے ایک ہمعصر ادیب فدا صبوحی نے ایک زمانے میں ان کا قلمی چہرہ لکھا تھا، جس کو روزنامہ چاند جموں نے شائع بھی کیا تھا:

''آپ کا چہرا بڑا گورا مورا اور پیارا پیارا ہے کسی نوخیز حسینہ کے اٹھتے ہوئے شباب کی طرح ابھرے ہے اور سرخ و سپید گال، پتلے پتلے ہونٹ گویا چغتائی آرٹ کا کامیاب تتبع اختر شیرانی کے کسی نوجوان مگر

آوارہ گرد شعر کی طرح چھوٹی اور چمکدار آنکھیں اور ان بجلیوں پر
ایک نازک سی عینک......
سر پر پگڑی باندھتے ہیں لباس سادہ و بے تکلف اور اندازِ گفتگو انتہائی
دلکش کہ ہر بات کو بلائیں لینے کو جی چاہیئے ..........ترقی پسند ادب
کے شیدائی اور اعتقاداً کمیونسٹ مگر اپنے آپ کو کامریڈ کہنے میں ذرا
ہچکچاتے ہیں''[۱۳]

## لباس:

پریم ناتھ پردیسی کشمیری تہذیب کے علمبردار تھے اور پوری زندگی اسی آن، بان اور شان سے گزاری۔ ان کے لباس سے کشمیری لباس کی عکاسی ہوتی تھی۔ وہ عمدہ قسم کا لباس پہنتے تھے، گھر میں اکثر خاں سوٹ پہنتے تھے اور ملازمت کے دوران پنٹ شرٹ یا پھر کوٹ پہنتے تھے۔ پچھلے آیام میں وہ خان سوٹ کے اوپر کوٹ پہنتے تھے اور موسمِ سرما میں وہ اکثر پھرن (کشمیر کا خاص لباس) کا استعمال کرتے تھے۔ وہ کپڑوں میں ہلکے رنگوں کو پسند کرتے تھے۔ وہ نئے لباس اور گھڑی پہننے کا بہت ہی شوق رکھتے تھے۔ عینک ان کی زندگی کا حصہ تھی جس نے مرنے تک پردیسی کا ساتھ نہیں چھوڑا۔ شادی بیاہ اور خاص مذہبی تقریبات پر پردیسی سفید پگڑی کا خوب استعمال کرتے تھے جو کہ ان دنوں کشمیر کا رواج بھی تھا۔ مختصراً ان کا لباس ہمیشہ نفیس اور صاف ستھرا ہوتا تھا۔

## غذا:

پریم ناتھ پردیسی غذا کے معاملے میں دوسرے پنڈتوں سے بالکل مختلف تھے اگرچہ کشمیری پنڈت گھرانوں میں گوشت کا استعمال کم ہی ہوتا ہے لیکن پردیسی گوشت کھانے کو بہت ترجیح دیتے تھے۔ پردیسی سبزی، گوشت، مچھلی اور سب سے زیادہ مرغا کھانا

بہت پسند کرتے تھے۔ کشمیری مرغا کھانے کے وہ اس حد تک شوقین تھے کہ وہ گھر میں سینکڑوں مرغیوں کو پال رکھا تھا ۔اس کے علاوہ پردیسی کشمیری وازوان (کشمیر کا ایک خاص پکوان جو پوری دنیا میں مشہور ہے) کے بھی بہت شوقین تھے۔اس بارے میں پردیسی کے چھوٹے بیٹے شبھن سادھو کول نے بتایا:

"میرے پتا جی گوشت خور تھے اور ہر قسم کا گوشت کھاتے تھے لیکن کشمیری مرغوں میں خاصی دلچسپی تھی"[14]

## مذہبی عقائد:

پنڈت پریم ناتھ پردیسی کشمیر کے پنڈت گھرانے سے تعلق رکھتے تھے اگرچہ پنڈت ہندو مذہب کی ایک اعلیٰ قسم تصور کی جاتی ہے لیکن پردیسی مذہب اور ذات پات سے بالاتر ہو کر انسانیت کی خدمت کرتے رہے۔اگرچہ پردیسی خود کمیونسٹ ذہنیت کے مالک تھے لیکن اپنے آپ کو ہندو کہنے میں فخر محسوس کرتے تھے لیکن ترقی پسند تحریک نے پوری طرح کمیونزم کی طرف مائل کیا تھا۔

## گھریلو زندگی:

پردیسی اپنی اہلیہ کملاوتی گھوسانی اور اپنے بچوں کے ساتھ ذمہ دار انسان کی حیثیت سے رہے۔ذمہ داری کا احساس تو ان کو بچپن ہی میں ہو گیا تھا جبکہ ان کے والد مہادیو کول سادھو کا کم عمری میں ہی انتقال ہو گیا۔اس یتیمی کے داغ نے انہیں ایک فرض شناس انسان بنا دیا۔یہی وجہ ہے کہ وہ اپنی گھریلو زندگی میں ہمیشہ غیر متنازعہ رہے، اپنے بچوں کی جہاں تک ہو سکا بہتر پرورش کی اور اپنے گھر کا پورا خیال رکھتے تھے۔اگرچہ پردیسی مرحوم اپنی ان ذمہ داریوں کو آخری دم تک نبھاتے رہے لیکن موت نے وفا نہ کی اور کم عمری

میں ہی وفات پائی اور وہ پانچ یتیم بچوں کو اپنے پیچھے چھوڑ کر چل بسے۔ گھریلو زندگی کے بارے میں جب میں نے ان کے بیٹے شمن سادھو کول سے استفسار کیا تو اس نے کہا:

''میری ماتاجی کہتی تھی کہ پردیسی جیسا ملنسار اور خوش خلق انسان میں نے آج تک نہیں دیکھا'' ۱۵؎

## ادبی دلچسپیاں:

پریم ناتھ پردیسی اپنے دادا جان کی ان محفلوں کو ہی اپنے لیے مشعل راہ مانتے ہیں جوان کے بچپن میں ان کے گھر پر منعقد ہوتی تھی جس میں شہر کے نامور شعراء اور ادب سے دلچسپی رکھنے والے لوگ موجود ہوتے تھے، لیکن کچھ عرصہ بعد ان کے دادا مکند کول کا انتقال ہوتا ہے اور شعروسخن کی یہ محفلیں بھی مفقود ہو جاتی ہیں۔ لیکن اس قلیل مدت میں پردیسی نے بہت سی ادبی شخصیتوں کو بہت ہی قریب سے جان لیا تھا اور ساتھ میں چکبست لکھنوی، مولانا الطاف حسین حالی، جوش، پریم چند، ٹیگور اور دوسرے لوگوں کے علم وفن کے بارے میں متعارف ہو چکے تھے۔ ان سب کے ادب نے ان کے دل پر گہرے اثرات مرتب کیے تھے اور خاص کر منشی پریم چند سے وہ اس حد تک متاثر تھے خود ایک جگہ ایک خط میں لکھتے ہیں:

''مجھے آج تک یاد ہے کہ جب ایک صاحب نے منشی پریم چند کی کہانی ''بوڑھی کاکی'' سنائی تو میں ساری رات اس کی بے بسی پر روتا رہا'' ۱۶؎

یہی وہ دور تھا جب منشی پریم چند، سجاد حیدر یلدرم، سدرشن، نیاز فتحپوری اور مجنوں گورکھپوری کے افسانوں نے پوری ادبی دنیا میں دھوم مچا دی تھی اور خود پریم چند حقیقت پسندی کو ترجیحی بنیادوں پر لکھتے تھے اور ہندوستان میں افسانویت کے مختلف دبستان کام

کرنے لگے۔



## حوالہ جات

ا: پریم ناتھ پردیسی: عہد، شخص اور فنکار۔ ڈاکٹر برج پریمی۔ ص ۹۱۔۲۰

۲: سری نگر مونسپلٹی۔ فائل نمبر ص ۲۳

۳: ماہنامہ ''فسانہ'' آلہ آباد ۔ص ۸۔۶

(نوٹ: یہ ایک سوانحی خط ہے جو پردیسی نے معروف افسانہ نگار صدیقہ بیگم سیوہاری کو لکھا تھا)۔

۴: ایس کے سادھو کیساتھ راقم کی ایک غیر رسمی ملاقات، ۶ جنوری ۲۰۱۶

۵: ہمارا ادب: شخصیات نمبر، مقالہ نگار: موتی لعل ساقی

۶: مشاہیر ادب کے خطوط۔ برج پریمی کے نام۔ مرتبہ پریمی رومانی۔ص ۹۲۔۹۳

۷: پردیسی کی وہ آڈر کاپی، جو راقم نے پردیسی کے پوتے راجو سادھو سے حاصل کی۔

۸: ماہنامہ ''فسانہ'' آلہ باد، مدیر صدیقہ بیگم سیوہاری۔ص۔۸۔۶

۹: ذوق نظر۔ برج پریمی۔ رچنا پبلیکیشنز، جموں توی۔ص ۳۲

۱۰: یہ انکشاف پردیسی نے بیٹے نے راقم کے ساتھ دوران گفتگو کیا۔

۱۱: ماہنامہ ''شاہراہ'' ۔فروری ۱۹۵۵

۱۲: بہتے چراغ۔ص ۹

۱۳: روزنامہ ''چاند'' جموں۔ ۳۱ دسمبر ۱۹۴۵

۱۴: ایک انٹرویو: شھبن سادھو کے ساتھ

۱۵: یک انٹرویو: شھبن سادھو کے ساتھ

۱۶: ماہنامہ ''فسانہ'' آلہ آباد۔ص۔۸



# پردیسی کی ادب سے وابستگی

پریم ناتھ پردیسی ایک حقیقت نگار تھے۔انہوں نے اپنی ادبی زندگی کا آغاز بچوں کی شاعری سے کیا اور''رونق'' تخلص اختیار کیا۔شعروشاعری کے اسرار ورموز اپنے دادا جان مکند کول کی محفلوں میں سیکھ لیے تھے۔اقبالؔ وحالیؔ جیسے عظیم شعراء کے اشعار ان کے کانوں میں پڑ چکے تھے اور یوں انہوں نے اشعار کے محاسن ومعائب پر بھی اچھی خاصی قدرت حاصل کرلی تھی۔ان دنوں کشمیر کے سیاسی حالات کافی ابتر ہو چکے تھے۔ڈوگرہ حکمرانوں کے ظلم واستبداد سے عوام کافی پریشان تھی۔عوام کی دادرسی کے لئے اخباروں پر پہلے ہی قدغن لگائی جاچکی تھی۔اس صورتحال کو مدنظر رکھتے ہوئے کشمیر کے ایک مایہ ناز سپوت پنڈت گوپی ناتھ گورٹو نے ہجرت کر کے لاہور سے''اخبارِ عام'' کے نام سے ایک ہفتہ روزہ شائع کیا،جو خالص کشمیریوں کے لئے وقف تھا۔جو قلم کار اس اخبار کے لئے خصوصی طور پر اپنے شذرات لکھتے تھے ان میں نند لال طالبؔ،زند کول ثابتؔ،دینا ناتھ مستؔ،دینا ناتھ واریکو شاہدؔ،شام لال تیرتھؔ،شنکر ناتھ صغیر اور شام لال ایمہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔اسی اخبار سے پردیسی نے''رونق'' کے تخلص سے اپنی ادبی زندگی کی شروعات بھی کی۔اس کے بعد''پردیسی'' لکھنے لگے اور آخری وقت تک پردیسی نے قلم کو اپنے ہاتھ سے نہیں چھوڑا،خواہ وہ آزاد کشمیر کی نیلم ویلی ہو،جموں کی تپتی گرمی ہو یا پھر کپواڑہ کے جنگلات،

پردیسی جہاں پر بھی رہے، لکھتے رہے اور کشمیر کی بہترین ترجمانی کرتے رہے۔ ہاں اس میں مختلف موڑ ضرور آئے۔ اس دوران کشمیر کے بہت بڑے صحافی لالہ ملک راج صراف کی ادارت میں ریاست کا پہلا ہفتہ روزہ ''رنبیر'' جموں سے شائع ہونے لگا۔ اس کی اجازت لالہ ملک راج صراف کو بڑی مشکل سے ملی تھی اور یہی اخبار ریاست کا پہلا ہفتہ روزہ اخبار بن گیا۔ پردیسی نے ہمیشہ ''رنبیر'' کو بڑی عقیدت سے یاد کیا اور اپنی تخلیقات میں رنبیر کے اعلیٰ کردار کا ہمیشہ نہ صرف اعتراف کیا بلکہ ہمیشہ سراہتے رہے۔ اس کے بعد ۱۹۳۳ء میں پنڈت پریم ناتھ بزاز نے کشمیر کے خطے سے پہلا روزنامہ ''وتستا'' جاری کیا تو اس میں بھی پردیسی ''رونق'' کے قلمی نام سے ہی مستقل لکھنے لگے۔

''وتستا'' کے شروعاتی دو سالوں کے بعد ہی پریم ناتھ بزاز نے دوسرا اخبار روزنامہ ''ہمدرد'' جاری کیا۔ پردیسی نہ صرف اس اخبار کے مستقل کالم نویس بن گئے بلکہ پردیسی ''ہمدرد'' کے ادبی معاون بھی رہے۔ اس اخبار نے کشمیر کی سیاسی ترجمانی کی اور بہت ہی کم وقت میں کافی ترقی کی۔ کشمیر کی عملی سیاست اور تحریکِ آزادی میں ایک خاص اور دلچسپ کردار ادا کیا۔

عبث ہے کاتبِ تقدیر سے شکوہ ترا رونق
جہاں عشق میں ان کی نگہہ تقدیر ہوتی ہے

''رونق'' نے اپنی شعر گوئی صرف غزل تک ہی محدود نہیں رکھی بلکہ مختلف موضوعات پر وقتاً فوقتاً نظمیں بھی لکھیں۔ اس کے علاوہ نثری نظمیں لکھیں۔ ''رنبیر'' ''میلاپ'' ''کرم ویر'' ''مارتنڈ'' ''ہمدرد'' وغیرہ جیسے بہت سے اخبارات ہیں جن میں پردیسی نے آخری وقت تک ''رونق'' کے تخلص سے ہی شعر کہے، خاص کر تہواروں کے مواقع

پر یا خاص نمبرات کی اجرائی پر، ان کی شاعری کو خصوصی طور پر شائع کیا جاتا تھا۔

پریم ناتھ پردیسی نے ''رونق کشمیری'' ''علامہ علائی'' ''سادھو کاشمیری'' اور بالک رام باری کے فرضی ناموں سے بھی لکھا ہے۔ ان کی تخلیقات برصغیر کے نامور اخبارات، رسائل وجرائد میں شائع ہوتی تھیں لیکن علم وادب کے شیدائی ان کو صرف تین افسانوی مجموعوں کے خالق کی حیثیت سے جانتے ہیں جس میں شام وسحر، دنیا ہماری اور بہتے چراغ شامل ہیں۔

پریم ناتھ پردیسی کے قلمی ناموں کے بارے میں عبدالقادر سروری ایک جگہ لکھتے ہیں:

> ''پردیسی کچھ اپنی طبیعت کے تنوع اور کچھ اس زمانے میں دوسرے لکھنے والوں کی روایت کی پابندی میں، کئی ناموں سے لکھتے تھے، چنانچہ ان چار پانچ ناموں کا پتہ چل سکا ہے۔(۱) پریم ناتھ سادھو رونق کشمیری (۲) بابو (۳) علائی (۴) رونق کشمیری (۵) پردیسی کاشمیری''۔[۱]

کشمیر کے مایہ ناز ادیب، سرکردہ ڈرامہ نویس قیصر قلندر پردیسی کے تخلص کے بارے میں ایک جگہ لکھتے ہیں:

> ''ریڈیو کشمیر کی ملازمت کے دوران ایک دن مجھے پردیسی نے کہا کہ اس نے سب سے پہلے سادھو کاشمیری کے نام سے لکھنا شروع کیا اور بچوں کے لیے ''رتن'' اور ''پھول'' میں مضامین اور کہانیاں چھپواتا تھا تو میرے ذہن میں ایک سوال ابھرا۔ جس کا جواب اس کے دوسرے

جملے میں تھا' دنیا ایک عارضی قیام گاہ ہے، ایک پڑاؤ ہے، ایک راستہ
ہے جو ہمیں اصلی منزل کا پتہ بتاتی ہے جہاں پہنچ کر ہم دم لیں گے۔
اس دیس میں سب کے سب بدیسی ہیں۔ کیا ہوا گر میں نے حقیقت
کا یوں اظہار کیا ہے اور اپنے نام کے ساتھ 'پردیسی' لکھا ہے''۔[۲]

افسانوی مجموعوں کے علاوہ پردیسی کے بہت اچھے ڈرامے بھی اسٹیج ہوئے ،اگرچہ پردیسی کے ڈرامے ابھی تک کتابی شکل میں موجود نہیں ہیں۔ پردیسی نے ایک ناول بھی لکھا جس کا نام ''پوتی'' بتایا جاتا ہے۔

۱۹۴۷ء میں جب ریڈیو کشمیر کا قیام عمل میں آیا تو پردیسی کو بھی قلمکار ہونے کے ناطے بحیثیت پروگرام اسسٹنٹ تعینات کیا گیا۔ جہاں وہ آخری دم تک سلسلہ وار ایک پراپگنڈے کا پروگرام لکھتے بھی تھے اور خود ہی پیش بھی کرتے تھے۔

پریم ناتھ پردیسی کا شعور ترقی پسند تحریک کے ماحول میں پروان چڑھ رہا تھا۔ جب پریم چند کے ساتھ ساتھ سجاد حیدر یلدرم، سدرشن، اعظم کریوی، مجنوں گورکھپوری اور کئی اور افسانہ نگاروں نے نئے تصورات اور امکانات کے ساتھ اردو افسانے کو کہاں سے کہاں پہنچادیا۔ اسی دور میں پردیسی نے بھی پہلے شاعری اور پھر رومانی افسانے لکھے لیکن بہت جلد ترقی پسند تحریک سے متاثر ہو کر نئے رو۔حجانات کے زیر اثر افسانے تخلیق کئے ،جس کا اعتراف وہ ایک جگہ خود کرتے ہیں:

''جب ترقی پسند مصنفین کی پہلی کتاب ''انگارے'' شائع ہوئی، تو
مجھے شدت سے اس امر کا احساس ہوا کہ جو کچھ آج تک میں نے لکھا
ہے سب بے کار ہے کیونکہ اس میں رومان کے سوا کچھ نہ تھا میں نے

اپنے مطالعے کو وسیع کرنا شروع کیا۔ اور غیر ملکی افسانہ نگاروں کے
علاوہ ہندوستان کے ان نئے افسانہ نگاوں کی چیزیں بھی پڑھتا گیا جو
یک لخت مطلع ادب پر نمودار ہوگئے تھے اور جن کے ہر لفظ سے غصہ
رنج اور بغاوت ٹپکتی تھی۔ سماج کے اس نظام کے خلاف جواب فرسودہ
ہو چکا تھا۔ یہ ایک نئی آواز جو انقلاب روس کے بعد ہندوستان میں
گونج اٹھی اور جس نے سب کو جھنجھوڑا اور بیدار کیا ماسوائے گنتی کے
ان چند ادبائے کرام کے جنہیں اس آواز سے اپنی ریت کی بنیادیں
سرکتی ہوئی محسوس ہونے لگیں...... ''[۳]

بیسویں صدی کے چوتھے دہے میں پہنچتے پہنچے پردیسی کا شعور کافی بیدار ہو چکا تھا۔ پردیسی اب ادب کے وسیع میدان میں آچکے تھے اور وہ ایک باشعور فنکار بن گئے تھے جس کا ثبوت انہوں نے ادبی میدان میں آ کر دے دیا۔ بچپن میں بے فکری کے دنوں میں دادا جان کی جن ادبی محفلوں میں وہ تماشائی کی حیثیت سے شریک ہوتے تھے۔ اب وہ محفلیں کب کی بند ہو چکی تھیں لیکن وہ چنگاری اب شعلہ بن گئی تھی کیونکہ اب ان کے شعر اور نثر ان کے مکمل احساسات کی ترجمانی کرتے تھے۔ انہوں نے اپنے چند دوستوں کی ایما پر ''حلقہ اربابِ ذوق'' کے نام سے ادبی انجمن تشکیل دی۔ کشمیر کے چند نوجوان ادیبوں کا مختصر سا حلقہ قائم ہوا۔ اگرچہ اس کی نشستیں پردیسی کے گھر تک ہی محدود رہی لیکن بعد میں اس تحریک کو آگے بڑھنے میں مرزا عارف بیگ بھی پیش پیش رہے پھر اس کا دائرہ وسیع ہوتا گیا تو یہ ادبی نشستیں ایس پی کالج میں ہونے لگیں اور اس تحریک نے ریاست کے اکثر و بیشتر ادیبوں کو متاثر کیا۔

اس کے بعد دوسرا دورِ انجمنِ ترقی پسند مصنفین کا آیا اور اس میں اپنے وقت کے مشہور فلم ساز اور ہدایت کار و ترقی پسند ادیب رامانند ساگر پردیسی کے بہت قریب آ گئے۔ رامانند ساگر اصل میں گلمرگ کشمیر کے رہنے والے تھے لیکن ان کی زندگی کا بیشتر حصہ کشمیر سے باہر ہی گزرا، جس کی وجہ سے وہ ترقی پسند مصنفین کی تحریک کے ساتھ وابستہ ہوئے۔ راما نند ساگر نے ہی پردیسی کو انجمن ترقی پسند مصنفین کی ریاستی شاخ کھولنے پر آمادہ کیا۔ اگرچہ پردیسی اس کام کو انجام دینے کے لئے پہلے ہی راہیں تلاش کر رہے تھے۔ چونکہ پردیسی کے پاس پہلے ہی حلقہ اربابِ ذوق کا تجربہ بھی تھا اس لیے ان کو یہ کام اپنانے میں زیادہ وقت نہیں لگا۔ اور اس طرح دونوں (رامانند ساگر اور پردیسی) نے مل کر انجمن ترقی پسند مصنفین کی ریاستی شاخ کی بنیاد ڈالی لیکن یہ وہی لوگ تھے جو پردیسی کے گھر میں حلقۂ اربابِ ذوق کی نشستوں میں شریک ہوتے تھے اب اس انجمن میں سرگرم عمل نظر آتے تھے۔ ان میں مرزا عارف بیگ، دینا ناتھ نادم، پی این پشپ، پریم ناتھ پردیسی، عبدالحق برق، نور محمد روشن، سومناتھ زتشی وغیرہ شامل تھے۔ غلام احمد مہجور، ماسٹر زندہ کول اور عبدالاحد آزاد۔ اُس وقت کشمیر کے تین بڑے شعراء اور ادیب تھے لیکن یہ لوگ انجمن میں شامل نہ تھے پھر بھی یہ اس بزم میں شریک ہوتے تھے اور اپنی رائے سے بھی نوازتے تھے۔ آہستہ آہستہ اس کا دائرہ اثر پھیلتا گیا۔ بیرون کشمیر سے آنے والے ترقی پسند شعراء اور انجمن کے اراکین حضرات بذاتِ خود ان نشستوں میں شریک ہوئے تھے اور نوجوان ادیبوں اور قلمکاروں کی حوصلہ افزائی کرتے، جن میں راجندر سنگھ بیدی، خواجہ احمد عباس، بلراج ساہنی، دیویندر ناتھ ستیارتھی، جیسی شخصیات بھی آتی تھیں۔ اس طرح سے ترقی پسند مصنفین کی راہ ہموار ہوگئی اور اس کو پھلنے پھولنے کا موقع ملا۔ اس چھوٹی سی انجمن کی کارگزاری نے ریاست جموں و کشمیر میں

ایک ہمہ گیرادبی تحریک کی شکل اختیار کرلی۔خود پریم ناتھ پردیسی اس انجمن کے بارے میں اس طرح لکھتے ہیں:

"حلقہ ارباب ذوق کے بند ہونے کے دو سال بعد رامانند ساگر آ گئے اور آتے ہی مجھ سے ملے۔انہوں نے مجھے انجمن ترقی پسند مصنفین کی شاخ کھولنے کے لیے کہا چونکہ ہم دونوں نے مل کر یہاں کے ترقی پسند ادیبوں کو اکٹھا کیا اور انجمن قائم کی جو آج تک قائم ہے"[4]

ابتداء میں اس انجمن کی نشست ہر مہینے کی یکم تاریخ کو پردیسی کے گھر میں منعقد ہوتی تھی۔مگر رفتہ رفتہ انجمن کا حلقہ وسیع تر ہوتا گیا اور انجمن کی کارکردگی سے ادب نواز لوگ دلچسپی کا اظہار کرنے لگے،تب ٹنڈل بسکو اسکول اور ایس پی کالج میں اس انجمن کے جلسے منعقد ہونے لگے۔انجمن کو منظّم طریقے سے چلانے کے لیے منظّم طریقہ کار اپنانے کی ضرورت پڑی جس کی بنیاد پر انجمن کے مختلف اوقات میں معتمد عام مقرر ہوئے جن میں قیصر قلندر،سوم ناتھ سادھو،علی محمد لون،وغیرہ رہے ہیں اور ان تمام نشستوں کی کارروائی محترم نندلال واتل کے اخبار"نو یگ"میں شائع ہوتی تھیں اور بعد میں ان میں پردیسی کے علاوہ سراج الدین احمد، کنول نین چکر پرواز، محمد ہاشمی، ایس این کول، مہندر رینہ، حمید فطرت،ڈاکٹر نذر اسلام وغیرہ خاص طور پر شریک ہوتے تھے اور یہ انجمن ۱۹۴۸ء تک سرگرم عمل رہی۔

اس دور میں جتنے بھی ادیب واردِ کشمیر ہوئے اس انجمن میں اپنی دلچسپی کا اظہار ضرور کیا کرتے تھے۔ان میں راجندر سنگھ بیدی اور بلراج ساہنی قابل ذکر ہیں اور کبھی کبھی یہ شخصیات اپنی تخلیقات کو بھی انجمن کے جلسوں میں پڑھتے تھے۔رامانند ساگر نے اپنی مشہور

کہانی ''ٹنگمرگ کے اڈے پر'' اور اپنے مشہور ناول ''اور انسان مرگیا'' کو قسط وار انہی نشستوں میں پڑھ کر داد و تحسین حاصل کی تھی۔ پردیسی نے اپنی کئی مشہور کہانیاں بھی ان نشستوں میں سنائیں جس میں ڈوگرہ سرکار کے تانا شاہی نظام کی دھجیاں اڑادی گئی ہیں۔ان کہانیوں میں کتبے، کاغذ کی جھنڈیاں اور جواری وغیرہ خاص قابلِ ذکر ہیں۔

پروفیسر عبدالقادر سروری اپنی کتاب ''کشمیر میں اردو'' کی تیسری جلد میں ریاست کی ترقی پسند تحریک کے بارے میں اس طرح لکھتے ہیں:

''پچھلے عہد میں ادب کی راہیں روایتی تھیں اور دوسری تحریروں کی متحرک ہونے کی ضرورت، لیکن اس دور میں ادب کی راہیں زندگی سے کھولنے کی کوشش شروع ہوئی اور اس سے انفرادی اور اجتماعی اور سماجی تقاضوں کا آئینہ دار بنانے کی کی کوشش کی جانے لگی۔ گو کہ روایت کا پاس اب بھی باقی ہے نئے شعور کا آغاز پریم ناتھ پردیسی سے ہو چکا تھا۔ چنانچہ ۱۹۴۱ء میں ان کے ہم خیال دوستوں نے ترقی پسند ادیبوں کی ایک لیگ قائم کی تھی۔ جس میں رامانند ساگر کی کوششوں کا بہت دخل تھا۔ اور اس میں پریم ناتھ پردیسی کے علاوہ دینا ناتھ نادم، واریکو شاہد، سوم ناتھ زتشی، مرزا غلام حسن بیگ عارف، مہجور، تیرتھ کشمیری، نندلال بے غرض، پرتھوی ناتھ کول، اور نند لال واتل شامل تھے۔ ایک اور سعی ۱۹۴۶ء میں ''حلقہ ارباب ذوق'' کے قیام کی بھی ہوئی، جس کا ایک شعبہ تھیٹر کا بھی تھا اور اس کے صدر عبدالقادر عاصی تھے، بعد میں یہ حلقہ انجمنِ ترقی پسند مصنفین

کے ساتھ ضم ہوگیا۔ اس حلقے کے جلسے کبھی پردیسی کے مکان پر اور کبھی
ان کے دوسرے اراکین کی قیام گاہوں پر منعقد ہوتے جن میں
کہانیاں پیش کی جاتیں، غزلیں اور نظمیں سنائی جاتی اور ان پر
تبصرے بھی ہوتے۔ پریم ناتھ بزاز جیسے قلم اور عمل کے قائد بھی کبھی
کبھی ان جلسوں میں شامل ہوتے تھے''۵

اکتوبر ۱۹۴۷ء میں انگریز سامراج کی شہہ پر پاکستانی قبائلی ہتھیار بند لوگوں نے کشمیر پر دھاوا بول دیا۔ یہ وہ دن تھے جب ڈگرہ شاہی دور اپنے زوال کو پہنچ چکا تھا۔ مہاراجہ ہری سنگھ کی کمزور افواج قبائلیوں کے سامنے بے بس ہوئی اور وہ کشمیر سے بھاگ گئی۔ کشمیر کے مظلوم عوام کو بے دست و پا چھوڑ دیا۔ لیکن اس وقت کے عوامی لیڈر شیخ محمد عبداللہ نے پنڈت جواہر لال نہرو سے مدد مانگ لی اور دراندازوں کو واپس دھکیلا گیا۔ یہ کشمیر کی تاریخ کا انتہائی حساس موڑ تھا۔ جس کے زخم آج بھی معصوم کشمیری عوام کے دلوں پر ثبت ہیں۔ اس صورتِ حال کو مدنظر رکھتے ہوئے بیرونی دفاع کے ساتھ ساتھ اندرونی دفاع اور امن وامان کی بھی ضرورت تھی اور اس کے لیے ایک چھوٹی سی فوج نیشنل ملیشیا (National Malatia) کے نام سے بھی منظم ہوئی۔ جس کی ایک شاخ دانشوروں ادیبوں، شاعروں اور باشعور نوجوانوں پر مشتمل تھی۔ اس کا نام پھر نیشنل کلچرل فرنٹ رکھا گیا۔ شیخ محمد عبداللہ اگرچہ خود ترقی پسند نہ تھے لیکن ان کی جماعت (نیشنل کانفرنس) کے جو دوسرے لوگ تھے ان میں اکثریت ترقی پسند سوچ رکھنے والے لوگوں کی تھی۔

محاذ کا ابتدائی دفتر اس وقت کے کارنیشن ہوٹل (موجودہ کشمیری گیسٹ ہاؤس) میں تھا۔ اس ہوٹل میں لوگوں کے بڑے بڑے جلسے منعقد کیے جاتے تھے اور لوگوں کے لہو کو

گرمانے والے نغمے، گیت اور ترانے پیش کیے جاتے تھے۔

اس محاذ سے تعلق رکھنے والے بیشتر ادیبوں، دانشوروں اور شعراء میں بھی ہتھیار تقسیم کیے گئے اور ان کو باضابطہ تربیت دی جاتی تھی یہی وہ لوگ تھے جو راتوں کو بندوق اٹھا کر لوگوں کی حفاظت کرتے تھے اور دن کو تڑپانے والے نغمے تخلیق کرتے تھے اور پردیسی نے سب سے پہلے اس محاذ کے لیے اپنی خدمات پیش کیں اس دور میں ان کا مشہور شعر جو اس جنگی تاریخ کا حصہ بن گیا جو لوگوں کے ذہنوں میں کندہ تھا۔

قدم قدم بڑھیں گے ہم
محاذ پہ لڑیں گے ہم [6]

یہ شعر اس وقت زبان زد عام تھا۔ اس وقت پردیسی کے تین ڈرامے بہت مشہور ہوئے جن کو قومی کلچرل فرنٹ پر ہی اسٹیج کیا گیا جن میں ''قد گو جواری''، ''سوالی'' اور ''مجاہد شیروانی'' خاص اور قابل ذکر ہیں کلچرل فرنٹ میں ان سب کے علاوہ بھی بہت سے ڈرامے پیش کیے گئے جن میں محمود ہاشمی کا ڈرامہ ''کشمیر اُداس یہ ہے''، خواجہ احمد عباس کا ڈرامہ ''چودہ گولیاں'' خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ اس شعبے میں دینا ناتھ نادم، موہن لال ایمہ، اوشا کشیپ، خورشید جلاالدین، سمترالکھورا، سنتوش لکھورا، اچلا سچدیو، شیلا بھاٹیہ، شیر جنگ، راج ہنس کھنہ، گردھاری سنگھ، پران کشور وغیرہ قابل ذکر تھے اور یہ ڈرامے سٹیج اور تھیٹر کی تحریک کے ساتھ ساتھ سیاسی حالات کی عکاسی بھی کرتے تھے۔ اس بارے میں غلام نبی خیال لکھتے ہیں:

''۱۹۴۷ء میں کشمیر پر پاکستانی حملہ دراصل کشمیر کو جبری طور حاصل کرنا تھا لیکن یہ حملہ بھی ناکام ہوا اور کشمیر کے شعراء اور مصنفین میں بیداری

آئی اور کشمیر کو اس وجہ سے اچھے اور خوبصورت شعری ونثری (اردو و کشمیری دونوں زبانوں میں) نمونے مل گئے''۔[7]

پریم ناتھ پردیسی اشتراکی ذہنیت نہیں رکھتے تھے لیکن وہ ترقی پسند ضرور تھے، اسی وجہ سے انہوں نے ہی سب سے پہلے اپنی خدمات پیش کیں۔ اس طرح سینکڑوں ادیبوں اور دانشوروں کے ساتھ بندوق تھامے راتوں کو سڑکوں پر پہرہ دیتے رہے۔ کلچرل محاذ میں ان کی شمولیت اور سرگرمیاں کسی مصلحت کا نتیجہ نہیں تھیں بلکہ وہ ہمیشہ سے حق کی آواز بننا چاہتے تھے لیکن گھریلو مجبوریوں کی بنیاد پر وہ ہمیشہ ایسا نہیں کر سکتے تھے چونکہ پردیسی سرکاری ملازم تھے اور حکومت ڈوگروں کی تھی۔ اس لیے وہ ڈوگرہ حکومت یا ڈوگرہ ظلم کے خلاف کھل کر نہیں لکھ سکتے تھے اور اگر پردیسی کھل کر لکھتے اور ہمیشہ ایک ہی نام سے لکھتے تو شاید پردیسی اردو ادب کے چند افسانہ نگاروں میں شمار ہوتے لیکن ۱۹۴۷ء کے بعد وہ کھل کر لکھ سکتے تھے اور کچھ حد تک لکھا بھی لیکن ان کی ریڈیو کشمیر میں تعیناتی اور غیر معمولی ذمہ داریوں نے انہیں لکھنے کی بہت کم فرصت مہیا کی۔ ڈوگرہ شاہی دور میں اس نے ایک کشمیری ڈرامہ جس کا نام 'بتہ ہر''[8] تھا لکھا۔

لیکن اسٹیج پر چلے ہونے سے عین پہلے مہاراج کے کارندوں نے اس ڈرامے کو ضبط کیا۔ لیکن ۱۹۴۷ء کے بعد نہ صرف قلم سے بلکہ انہوں نے ہر قسم کے ظلم کے خلاف آواز اٹھائی یہاں تک کہ بندوق چلانے سے بھی گریز نہیں کیا۔ اب وہ ڈوگرہ شاہی جاگیرداری پر اپنے قلم سے خوب نشتر زنی کرتے تھے۔ وہ نہ صرف قلم کے سپاہی تھے بلکہ وقت کی ضرورت کے مطابق وہ بندوق بردار بھی تھے۔ کیونکہ پردیسی محبِ وطن تھے اور جب ان کا ہی چمن ڈاکوؤں کے چنگل میں تھا تو پردیسی نے مرنے کی قسم کھائی نہ کہ پیٹھ دکھائی، وہ سمجھ چکے تھے

کہ اگر وہ اپنی ذمہ داریوں کو قبول نہیں کرتا تو آنے والی نسلیں اس کو کبھی معاف نہیں کریں گی، اس سلسلے میں انہوں نے کلچرل محاذ کے نام پر مختلف ادیبوں اور شاعروں کو آگے آنے کی دعوت دی تاکہ اپنے قوم وملک کو بچایا جاسکے۔ اس سلسلے میں کشمیر کے جوان سال شاعر عبدالاحد آزادؔ کے نام وہ کا خط بہت ہی اہم ہے جو اس طرح سے ہے۔

"کلچرل محاذ نمائش گاہ

۲۰ فروری ۱۹۴۸ء

محترمی آزاد صاحب

اس سے قبل بھی میں نے آپ کو خط لکھا تھا، پھر کلچرل محاذ کی طرف سے بھی آپ کو خط لکھا گیا کہ آپ مہربانی کر کے فوراً تشریف لائیں کیونکہ اس وقت ملک کو آپ کی اشد ضرورت ہے اگر اس بار بھی آپ بے رخی سے کام لیں گے تو مجھے سخت افسوس ہوگا۔ بہ مہربانی فوراً تشریف لائیے اور کلچرل محاذ میں شامل ہوجائیں ہم آپ کی راہ تک رہے ہیں۔

پریم ناتھ پردیسی[9]

(یہ خط موتی لال ساقی نے برج پریمی کو مرحمت کیا اور برج پریمی نے اس خط کو اپنی کتاب میں شامل کیا۔)

پردیسی کی کوششوں سے کلچرل فرنٹ کا حلقہ دن بدن وسیع سے وسیع تر ہوا۔ جس کے بعد کشمیر میں اردو ادب کو بہت فروغ ملا۔ جس میں خاص کر ڈرامہ کی صنف ہے۔ جس نے اس فرنٹ سے زیادہ ترقی کی جس میں محمود ہاشمی کا ڈرامہ "کشمیر اداس ہے" اس ڈرامے کے مکالمے خود پریم ناتھ پردیسی، قیصر قلندر اور صلاح الدین احمد نے لکھے تھے۔ اس زمانے میں دینا ناتھ نادم، موہن لال ایمہ، اوشا کشیپ، خورشید جلال الدین وغیرہ اس ڈرامے کے

ساتھ وابستہ تھے۔ محمود ہاشمی کے ڈرامے کے بعد پردیسی کے ڈرامے اسٹیج ہوئے۔

وادی کشمیر کے اس وقت کے حالات کو اگر پردیسی کی زندگی سے موازنہ کیا جائے ،تو پتہ چلتا ہے کہ کلچرل محاذ نے اس وقت قابلِ قدر کام انجام دیئے ہیں ،تقریباً سبھی ادیبوں نے اپنی اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو بروئے کار لاکر شعروسخن کی محفلوں میں چار چاند لگائے۔ کسی نے شاعری کے شعبے میں، تو کسی نے ڈرامے کے شعبے میں ،لیکن پریم ناتھ پردیسی واحد شخصیت ہیں جنہوں نے دونوں نہیں بلکہ تینوں میدانوں میں انمٹ نقوش چھوڑ یئے۔ شعر گوئی کے میدان میں دل دہلانے والے شعر کہے، نثر کے شعبے میں دل کو چھو لینے والے ڈرامے اور افسانے لکھے۔ اس کے بعد راتوں کو بندوق لیکر سینہ تان کو پہرہ دیتے رہے۔ اسی وجہ سے ان کی خدمت کا اعتراف سبھی شخصیات نے کیا۔ جس میں اس وقت کے بہت بڑے لیڈر اور ترقی پسند اتحاد کے روحِ رواں غلام محمد صادق اس بات کا اعتراف کچھ اس طرح کرتے ہیں:

"پردیسی نے اس زمانے میں نہ صرف قلم ہی کو سنبھالا بلکہ بندوق بھی سنبھالی اور قومی نوجوانوں کے ساتھ ساتھ باقاعدہ فوجی پریڈ بھی کی"۔ ١٠

سیاسی اعتبار سے جو غیر یقینی حالات اس وقت کشمیر میں تھے۔ ان کے خاتمے کے بعد اس محاذ کو وسعت دی گئی اور اس کو "کلچرل کانگریس" کا نام دیا گیا۔ پہلا شعبہ مصنفین پر مشتمل تھا۔ دوسرا شعبہ ڈرامہ کھیلنے کے لئے وقف رکھا گیا اور تیسرے شعبے میں مصوری پر زور دیا گیا۔ مصنفین کے شعبے کو پراگریسو رائٹرس ایسوسیشن (PWA) کا نام دیا گیا اور اس کی تشکیل میں پردیسی نے اہم کردار ادا کیا اور اس ایسوسیشن کو فعال بنانے میں پردیسی

نے بہت محنت کی، لیکن کچھ ہی عرصے کے بعد کشمیر میں الگ سے ایک ریڈیو اسٹیشن قائم ہوا۔ جس میں پردیسی کو بھی دیگر قلمکاروں کے ہمراہ بحثیت نشریاتی مدیر متعین کیا گیا اور پردیسی اس کام میں اس قدر مشغول ہوئے کہ انجمن کے ساتھ ان کے رابطے قدرے کم ہوئے۔ لیکن نظریاتی اور قلمی طور پر انہوں نے آخری وقت تک انجمن کے ساتھ رابطہ بنائے رکھا اور اس انجمن کے اشاعتی مواد میں پردیسی کی کہانیاں بھی شائع ہوتی رہیں۔

## پردیسی کا ادبی و شعری سرمایہ:

اکثر ادیبوں کو شروع شروع میں اپنی تخلیقات کو لوگوں تک پہنچانے کے لیے کافی مشقت کرنا پڑتی ہے، پھر ایک زمانہ ایسا بھی آتا ہے کہ ناشر حضرات خود مصنفین کے پاس مواد حاصل کرنے کے لیے دوڑے آتے ہیں۔ ایسا ہی کچھ معاملہ پردیسی کے ساتھ بھی ہوا۔ پہلے پہل پردیسی نے اپنی تخلیقی زندگی کا آغاز باقاعدہ ''بہار کشمیر'' میں شعر گوئی سے کیا اور اپنے لئے ''رونق'' تخلص اختیار کیا۔ ''بہار کشمیر'' ہفتہ روزہ تھا اور لاہور سے پنڈت گوپی ناتھ گورٹو کی ادارت میں نکلتا تھا۔ ''بہار کشمیر'' کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ جب ڈوگرہ دور میں ظلم و استبداد کے خلاف کوئی آواز نہیں اُٹھی تو گوپی ناتھ گورٹو نے پورا اخبار کشمیریوں کے لئے وقف رکھا۔ اخبار میں کشمیر کی صورتحال پر بھرپور تجزیئے اور تبصرے شائع ہوتے تھے، جن کو لاہور سے اہل علم و دانش پڑھتے تھے اور اپنے تاثرات سے بھی نوازتے تھے۔ اخبار کے قلمی معاونین میں کشف بندھو، دینا ناتھ مست، شیام لال تیرتھ، شنکر ناتھ صفیر خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ ان ہی قلمکاروں کی صف میں (۱۹۲۴ء۔ ۱۹۲۵ء) پریم ناتھ پردیسی بھی شامل ہوگئے اور بہت جلد ایک اچھا مقام حاصل کیا اور آج بھی کشمیر کے اردو دبستان میں بڑے اکرام کے ساتھ یاد کیے جاتے ہیں۔ پھر ایک وقت ایسا بھی آیا جب ملک کے نامور رسالوں

اور اخبارات کو پردیسی کے افسانوں کا انتظار رہتا تھا لیکن پردیسی اپنے فن کو نکھارنے میں جس اخبار کو سب سے زیادہ اہم سمجھتے ہے وہ لالہ ملک راج صراف کا ''رنبیر'' ہے، جو جموں سے شائع ہو رہا تھا۔ اس اخبار کا اجراء ۲۰ر مئی ۱۹۲۴ء میں ہی شروع ہوا۔ جس کو جموں و کشمیر کے پہلے آزادانہ اخبار کا شرف بھی حاصل ہوا۔ اس اخبار کو اپنی ادبی زندگی کا اہم پلٹ فارم سمجھ کر پردیسی اس اخبار کے بارے میں لکھتے ہیں:

> ''اسکول کے طالب علم کی حیثیت سے ''رنبیر'' کو بہت شوق و ذوق سے پڑھا کرتا تھا اور اس شوق نے مجھے اس اخبار میں لکھنے کے لیے آمادہ کیا۔ جب میرا نام پہلی بار اس اخبار میں شائع ہوا تو میں خوشی سے پھولے نہ سمایا۔ میں نے ایسا محسوس کیا کہ جیسے میں ایک بہت بڑا آدمی بن گیا ہوں۔ اور میرے ہاتھوں میں ایسی طاقت آگئی جیسے ساری دنیا میں سیاسی اُنقلاب لاسکتا ہوں۔[11]

چونکہ افسانوں سے پہلے پردیسی نے بچوں کی چھوٹی چھوٹی مگر پُر اثر کہانیاں لکھنی شروع کیں اور بہت وقت تک اطفالِ ادب پر لکھتے رہے لیکن وہ سارا لکھا ہوا کلام ۱۹۴۷ء کے بعد پاکستان میں ضائع ہوا اور بکھر کر رہ گیا۔ کیونکہ اردو کی چند تاریخی کتابوں سے پردیسی کے ادب اطفال پر لکھی ہوئی کتابوں کا تذکرہ ملتا ہے۔ بسیار تلاش کے باوجود پردیسی کی ادب اطفال سے متعلق تحریریں دستیاب نہ ہوسکیں، صرف ایک رپورتاژ ''پانچ دن'' تک رسائی حاصل ہوسکی۔

ان کتابوں کے بارے میں ڈاکٹر عبدالقادر سروری لکھتے ہیں:

> ''پردیسی کی ادبی مساعی کی کامیابیوں نے انہیں مزید اور وسیع تر ادبی

رقیبوں پر حاوی ہونے کی راہیں سمجھائی تھیں۔ قبائلوں کی یورش کا
ایک رپورتاژ ''پانچ دن'' کے عنوان سے لکھا تھا۔ ایک ڈائری بھی
مرتب کر رہے تھے۔ اس کے علاوہ بچوں کے ادب کی طرف بھی ان
کی توجہ ہوئی تھی۔ چنانچہ کہانیوں کے چار مجموعے اور ایک ناول
''پوتی'' اور نظموں کے مجموعے مرتب اور شائع کیے تھے جن میں
''چور نگی'' اور ''چار بیٹے'' اور ''کرنیں'' مقبول ہوئے''۔[۱۲]

مارتنڈ جو کہ کشمیر کا ایک بہت ہی معیاری اخبار تھا، جس کی ادارت میں پردیسی نے بہت کام کیا اور سالہا سال تک اس اخبار میں لکھتے رہے۔

پریم ناتھ پردیسی نے اپنی افسانوی زندگی کا آغاز ۱۹۳۲ء میں ''سچی پرارتھنا'' سے کیا جو رنبیر کے اپریل ۱۹۳۲ء کے شمارے میں شائع ہوا۔ یہ افسانہ پردیسی کے کسی بھی افسانوی مجموعے میں شامل نہیں ہوا ہے۔ پردیسی نے زندگی کے آخری لمحات تک افسانے لکھے جو بے شمار اخبارات ورسائل کی زینت بنے۔ ان اخبارات ورسائل میں کچھ ایسے بھی تھے جنہوں نے پردیسی کے فن کو سنوارا اور لوگوں تک پہنچایا۔ اور بہت سے اخبارات ایسے بھی ہیں جن کی پہچان پردیسی کے افسانوں سے ہوتی تھی۔ پردیسی نے ''وتستا'' (جو پنڈت پریم ناتھ بزاز کی ادارت میں شائع ہوتا تھا) کو شروع سے ہی اپنی قلمی معاونت سے نوازا۔ اس کے بعد بزاز صاحب نے ۱۹۳۵ء میں سرینگر سے ایک ہفتہ وار اخبار ''ہمدرد'' کے نام سے نکالا، جو جولائی ۱۹۴۳ء میں روزنامہ کی صورت میں نکلنے لگا۔ یہاں یہ بتانا ناگزیر سمجھتا ہوں کہ پریم ناتھ بزاز نے کشمیر کی صحافت اور سیاست دونوں میدانوں میں ایک اہم کردار ادا کیا۔ جو تاریخ میں سنہری حرف سے رقم ہیں۔ پنڈت پریم

ناتھ بزاز نہ صرف ایک صحافی تھے بلکہ وہ کشمیر کی تاریخ آزادی کے بے باک سپاہی بھی تھے اور کشمیر کو ڈوگرہ سامراج سے آزاد کرانے میں ان کا ایک اہم کردار رہا ہے اور وہ آخری وقت تک کشمیر کی مکمل خود مختاری کے لیے اپنے موقف پر کاربند رہے اگر چہ شیخ محمد عبداللہ نے ان کو جیل بھی بھیج دیا۔ پردیسی اور بزاز کے آپسی مراسم بہت قریبی تھے۔ ''ہمدرد'' کے ساتھ ساتھ پردیسی کی صلاحیتوں کو ابھارنے میں ''مارتنڈ'' کا بہت بڑا ہاتھ رہا ہے جو کہ ۱۹۳۵ء میں ہی معرض وجود میں آیا۔ جس کو کشمیری پنڈتوں کی تنظیم ''یورک سبھا'' کا ترجمان کہا جاتا تھا۔ شری کشف چند اس کی ادارت کے فرائض انجام دیتے تھے اس اخبار نے اپنے ہم عصر اخبارات میں بہت جلد جگہ بنالی اور اچھا نام بھی کمایا۔ اس کے سالناموں، افسانہ نمبروں، اور خاص نمبروں نے شمالی ہندوستان کی اردو دنیا میں ایک منفرد مقام حاصل کیا۔ جس میں پردیسی کا بہت بڑا کردار رہا ہے۔ اگر چہ پردیسی کی زیادہ تر تخلیقات اسی اخبار سے شائع ہوتی تھی لیکن بدقسمتی سے کشمیر کے نامساعد حالات کی وجہ سے یہ اخبار بند ہوا۔ اس طرح پر آشوب حالات میں کشمیر کا بہت بڑا اور عظیم ادبی سرمایہ محفوظ نہ رہ سکا۔ کشمیر میں محکمہ اطلاعات کے شعبہ تحقیق میں مارتنڈ کی کچھ گرد آلودہ جلدیں موجود ہیں لیکن ان فائلوں کا اہم مواد دیمک زدہ ہو چکا ہے۔

پردیسی نے اپنے لئے کئی نام پسند کئے تھے، جن کی تفصیل درج ذیل ہے:

| شمار | تخلیق کا عنوان | قلمی نام | سنہ اشاعت | رسالہ/اخبار |
|---|---|---|---|---|
| 1 | سچی پرارتھنا | پریم ناتھ سادھو رونق | اپریل ۱۹۳۲ء | رنبیر جموں جلد ۷ کہانی |

| 2 | مدفون خزانہ | پریم ناتھ سادھو | ایضاً | رنبیر جموں |
|---|---|---|---|---|
| 3 | اندھیا | رونق کشمیری | جنوری ۱۹۳۳ | وتستا جموں |
| 4 | راگنی کے گیت | پریم ناتھ رونق کشمیری | فروری ۱۹۳۴ | کرم ویر لاہور |
| 5 | بن مالہ | پردیسی | جون ۱۹۳۲ | سیلاب لاہور |
| 6 | رادھا کا ہار | پریم ناتھ رونق | ۱۹۳۷ء | رنبیر جموں |
| 7 | پرواز تخیل | ایضاً | ستمبر ۱۹۳۲ | افسانہ ایڈیشن روزنامہ سیلاب |
| 8 | آواز | سری یت پردیسی | ۱۹۳۸ء | روزنامہ مارتنڈ |



## حوالہ جات:

۱: ہمارا ادب۔ ترتیب؛ محمد یوسف ٹینگ، ۱۹۶۹۔ ص: ۱۰۔۹

۲: پردیسی: چند یادیں کچھ صحبتیں، از قیصر قلندر، ماہنامہ ''آجکل'' جون ۱۹۸۴، ص ۱۹

۳: بہتے چراغ۔ پریم ناتھ پردیسی۔ ص: ۴

۴: کشمیر میں اردو (جلد ۳)۔ پروفیسر عبدالقادر سروری۔ ص: ۸۶

۵: کشمیر میں اردو (جلد۳)۔ پروفیسر عبدالقادر سروری۔ص ؛۲۴

۶: ہمارا ادب :۱۹۶۹۔ص ۔۱۲

۷: Progressive litrary movement of Kashmir

by Ghulam Nabi Khayal:Page no:54

۸: ''بتہ ہر'' ایک کشمیری ڈراما تھا جو کشمیری عوام کی بھوک او افلاس پر لکھا گیا تھا جس میں ڈوگرہ حکومت کی سخت تنقید شامل تھی ،لیکن حکومتِ وقت نے اس کو اسٹیج نہیں ہونے دیا۔

۹: پریم ناتھ پردیسی ؛عہد، شخص اور فنکار ، برج پریمی ،ص :۷۸۔۷۵

۱۰: بہتے چراغ ، پریم ناتھ پردیسی ۔دیباچہ ۔از غلام محمد صادق ،ص ۔۸

۱۱: صحافت کے پچاس سال ، ملک راج صراف ،۱۹۶۱،ص :۱۲۵

۱۲: پردیسی اور اس کا تخلیقی ذہن :عبدالقادر سروری ، ہمارا ادب ،ص ؛۳۱۸

۱۳: روزنامہ ''مارتنڈ'' ۔۱۹ اپریل ۱۹۳۸



# پریم ناتھ پردیسی بحیثیت افسانہ نگار

## شام وسحر

### (پہلا افسانوی مجموعہ)

پریم ناتھ پردیسی کی افسانوی زندگی کا آغاز اگرچہ ۱۹۳۲ء میں ہوا۔لیکن ۱۹۳۶ء کے بعد ان کے افسانوں میں پختگی پیدا ہوئی۔جس کا تذکرہ ہو چکا ہے۔پردیسی کے پہلے افسانوی مجموعہ کا نام ''شام وسحر'' ہے۔جس کو ۱۹۴۱ء میں پردیسی نے خود شائع کیا۔یہ ریاست جموں وکشمیر میں افسانے کے فنی تقاضوں پر اترنے والا پہلا افسانوی مجموعہ ہے۔جس کو ادبی حلقوں میں کافی سراہا گیا۔یہ افسانوی مجموعہ دین محمد پریس لاہور میں ملک محمد عارف کے اہتمام سے چھپا اور غلام محمد،نور محمد،جو کشمیر کے اس وقت کے بہت بڑے تاجرانِ کتب تھے ،اپنی انتھک کوشش سے اردو اور کشمیری ادب میں گراں قدر اضافہ کر کے بہت بڑی خدمات انجام دیں۔

''شام وسحر'' کا مقدمہ ڈاکٹر عبدالحق نے لکھا تھا۔اس افسانوی مجموعے کے مقدمہ میں وہ لکھتے ہیں:

''مجھے پنڈت پریم ناتھ پردیسی نے اپنی چند کہانیاں پڑھنے کو دیں

جنہیں پڑھ کر مجھے بہت خوشی ہوئی۔ انہیں چھوٹے افسانے لکھنے کا بہت اچھا سلیقہ ہے۔ان میں تخیل بھی ہے اور مشاہدے کی قوت بھی۔ ایک بڑی خوبی یہ ہے کہ ان افسانوں میں مقامی رنگ بھی پایا جاتا ہے۔ پریم ناتھ پردیسی کو اپنے ملک کے غریبوں کے ساتھ بہت ہمدردی ہے اور انہوں نے بعض کہانیوں میں ان کی تکلیفوں اور ان کے دردِ دل کی کیفیت کو بڑی خوبی سے دکھایا ہے۔ انہیں اپنے خیالات کے اظہار پر قدرت حاصل ہے ان کی زبان سادہ و دلپذیر ہے''۔[1]

اس افسانوی مجموعے میں کل تیرہ افسانے ہیں، جن میں بیشتر افسانے تو مختلف رسالوں اور جرائد میں پہلے ہی چھپ چکے تھے۔اس مجموعے کے حرفِ آخر میں پردیسؔی نے ''شام وسحر'' کے شائع کرنے کے مقصد کو بھی بیان کر دیا ہے:

> ''مدت سے میرے مہربان اور قدردان دوست اس امر کے لیے اصرار فرمارہے تھے کہ میں اپنے افسانوں کو کتابی صورت میں شائع کروں۔ چنانچہ ''شام وسحر'' کو اگر انہیں کے پیہم تقاضوں کا نتیجہ کہا جائے تو بے جانہ ہوگا''۔[2]

ریاست کے مشہور محقق برج پریمی ''شام وسحر'' کے بارے میں لکھتے ہیں:

> ''پردیسؔی کے پہلے افسانوی مجموعے ''شام وسحر'' کی بیشتر کہانیاں ''مارتنڈ'' میں شائع ہوئیں۔ اکثر کہانیاں اسی پُراسرار دنیا کے ایسے ہی پُر اسرار لوگوں کی کہانیاں ہیں ''راجو کی ڈولی'' ''پارسل'' ''ماں کا پیار'' سنتوش'، ''سلاخوں کے پیچھے'' ''حسین پیمبر'' ''سچا دوست'' ''سندھیا کا شراب'' اسی تخیل کے

افسانے ہیں ان افسانوں کے موضوعات اور پس منظر سے قطع نظر یہ بات پھر بھی تسلیم کرنا ہوگی کہ ان افسانوں میں انسانی نفسیات کی باریکیوں کو کس حد تک سمجھانے کی کوشش کی گئی ہے''[۳]

افسانوی مجموعہ ''شام وسحر'' میں شامل افسانے یوں ہیں۔

(۱) راجو کی ڈولی (۲) ماں کا احسان (۳) پارسل (۴) چونی (۵) میرا بوڑھا دوست (۶) اپنا سب کچھ (۷) انسان ساز (۸) بچوں کا ختنہ (۹) اُجرت (۱۰) چور (۱۱) طوفان (۱۲) پنچایت کا فیصلہ (۱۳) فرشتہ رحمت۔

اس افسانوی مجموعے میں مختصر افسانوں کے ساتھ ساتھ کچھ طویل افسانے بھی شامل ہیں۔ مختصر افسانوں میں ماں کا احسان، میرا بوڑھا دوست، چونی، انسان ساز، طوفان اور پنچایت کا فیصلہ، جبکہ طویل افسانوں میں راجو کی ڈولی، پارسل، اپنا سب کچھ، بچوں کا ختنہ، اجرت، اور فرشتہ رحمت شامل ہیں۔



# ''شام وسحر''
# کے بعض افسانوں کا مطالعہ

## راجو کی ڈولی:

راجو کی ڈولی ''شام وسحر'' کا پہلا افسانہ ہے۔ افسانہ ''راجو کی ڈولی'' سات حصوں پر مشتمل طویل افسانہ ہے۔ 'کہانی 'راجو'' کے گرد گھومتی ہے جو بچپن میں یتیم ہوئی اور بعد میں اپنے دادا رمضان جُو کے پاس رہا کرتی تھی۔ رمضان جو پیشے سے حجام تھا لیکن اس کے ساتھ ساتھ وہ تھوڑی سی حکمت بھی جانتا تھا۔ رمضان جو کی حکمت کے سامنے بڑے بڑے ڈاکٹر ہتھیار ڈال دیتے تھے۔ کیونکہ جو بیمار رمضان جو کے پاس آتا تھا، وہ رمضان جو کے ہاتھ لگانے سے ٹھیک ہو جاتا تھا۔ لوگ اس کو دانتوں کی بیماری کا مسیحا سمجھتے تھے۔ ایک دن کسی بیمار کا دانت کیا نکالا کہ اسکی اندر کی نس پھٹ گئی اور منہ سے خون کے چشمے پھوٹ پڑے، مریض بیہوش ہوا اور اس کو اسپتال لے جایا گیا لیکن مریض کے رشتہ داروں نے ایک تو رمضان جو کی خوب پیٹائی کی اور ساتھ ہی پولس تھانے میں رپورٹ بھی درج کروائی۔ اسی دن شام کو پولس نے رمضان جو کو تھانے پہنچایا۔ معاملہ عدالت تک جا پہنچا جہاں پر رمضان

جو کو غیر قانونی حکمت کرنے کی پاداش میں تین مہینے کی سزا ہوئی۔ جس سے گھر کا پورا ماحول بری طرح متاثر ہوا۔ اب گھر میں رمضان جو کی بیوی، بیوہ بہو اور اس کی بیٹی ''راجو'' بالکل تنہا رہ گئیں۔ اب ہونا کیا تھا مہینے بھر کے بعد ہی راجو اپنی ماں کے ساتھ ننیہال چلی گئی اور گھر میں صرف اس کی بیوی رہ گئی۔ کل تک رمضان جو ''راجو'' کے بغیر ایک پل بھی نہیں رہ پاتا تھا لیکن اب وہی راجو گھر چھوڑ کر چلی گئی تھی۔ کورٹ کے فیصلے کے دن گھر سے نکلتے وقت راجو نے اپنے دادا کو ڈولی لانے کے لیے بہت عاجزی کی تھی اور دادا نے لانے کا وعدہ بھی کیا تھا

............

''راستے میں جدھر سے ہتھکڑی پہنے ہوئے رمضان کو لیا گیا، کھلونوں کی دکانیں تھیں۔ رمضان کو یاد آ گیا۔ ''لالہ آج مٹی کی ڈولی لانا'' ایک بار اس نے کانسٹبل سے کہا............ ''مجھے ڈولی لینے دو راجو انتظار کر رہی ہوگی'' کانسٹبل ہنس پڑا بولا............ ''احمق۔ جا رہا ہے جیل کو اور شوق ہے ڈولی کا۔ رمضان کی روح رونے لگی۔ سر نیچے کیے ہوئے وہ چلا گیا'' ؂

رمضان جو کو تھانے سے سیدھے جیل بھیج دیا گیا۔ اسے ڈولی کا ارمان ہمیشہ کانٹے کی طرح چبھنے لگا۔ لیکن رمضان جو کے ہاتھ میں کچھ بھی نہیں تھا کہ وہ راجو کی ڈولی خرید سکتا۔ تین مہینے کے بعد اس نے گھر کا ماحول پوری طرح بدلا ہوا پایا۔ اسی طرح کئی سال گزر گئے، رمضان جو کی بیوی بھی انتقال کر گئی۔ اب رمضان جو اپنا زیادہ تر وقت پاس کی مسجد میں ہی گزارتا تھا، لیکن بارہ سال کے بعد جب رمضان جو نے راجو کی شادی کے بارے میں سنا، تو وہ اپنی پوری زندگی کی پونجی جمع لے کر راجو کی ماں کے پاس پہنچ گیا اور اس طرح اس کے من کا بوجھ ہلکا ہو گیا۔

افسانے میں پردیسی نے خون کے رشتے کو بڑے ہی فنکارانہ انداز میں پیش کیا۔ ساتھ ہی افسانے میں پردیسی نے پورے گاؤں کے ماحول کی عکاسی بھی کی ہیں۔ رمضان جو سماج کا ستایا ہوا ایک شخص دکھایا گیا۔ افسانہ میں کردار نگاری کی بنت کاری بڑی فنکاری سے کی گئی ہے۔ جس سے افسانہ اتنا موثر بن گیا ہے کہ یہ قاری پر اپنی گہری چھاپ ڈالتا ہے۔ افسانے کا اسلوب نہایت سادہ اور عام فہم ہے۔

مختصراً افسانہ میں مصیبت زدہ انسانوں کی داستانِ غم کی نقاب کشائی کی گئی ہے اور کہیں کہیں پر شاعرانہ اسلوب بھی برتا گیا ہے۔



## ماں کا احسان:

''ماں کا احسان'' پریم ناتھ پردیسی کا ایک دلچسپ افسانہ ہے۔ اس مختصر افسانے کو پردیسی نے تین حصوں میں تقسیم کیا ہے۔ اس دلچسپ افسانے سے ہر انسان کے اندر ماں کی عزت اور حرمت بڑھ جاتی ہے۔ افسانے میں امرتی کے کردار سے ماں کا پیار اور بے شمار احسانات کو ظاہر کیا گیا ہے کہ ماں اپنے اولاد کے لیے کن کن مراحل سے گزرتی ہے۔

افسانے میں امرتی نام کی عورت کی شادی ایک غریب موچی سے ہوتی ہے، لیکن شادی کے بہت سالوں تک امرتی کے ہاں کوئی بچہ نہیں ہوتا ہے۔ بہت سالوں کے بعد بھگوان نے امرتی کو نتھو کی شکل میں ایک بیٹا عطا کیا۔ اس بچے کے لیے امرتی نے دنیا کے سارے دکھ جھیلے لیکن نتھو کی پرورش میں کوئی کمی نہیں رکھی۔ چونکہ بچپن میں ہی نتھو کا باپ انتقال کر گیا اور بہو کے شوق کی وجہ سے امرتی نے نتھو کی شادی بچپن میں ہی انجام دی لیکن بھگوان نے نتھو کے گھر میں اتنے بچے دیے کہ ان کے لیے بعد میں کھانا ملنا بھی مشکل ہو گیا۔

اس سب کے باوجود امرتی کو کبھی سکھ کا ایک پل بھی نصیب نہیں ہوا۔ کیونکہ نتھو جب بیمار ہوا تو ماں نے اپنا قیمتی سرمایہ بھیج کر نتھو کا علاج کروایا لیکن اس کے بعد گھر کا کام کاج نتھو کے بڑے بیٹے جیون کے سر پر آ گیا، جو اپنے آپ کو گھر کا ان داتا سمجھتا تھا۔ جیون کا یہ رویہ دیکھ کر کبھی کبھار نتھو رو دیتا۔ جیون بہت شریر اور بد دماغ قسم کا لڑکا تھا جو ہر وقت غصے میں رہتا تھا۔ اور جو کوئی سامنے سے گزرتا وہ سارا نزلہ اسی پر اتارتا۔ دوسری بات نتھو کی بیوی نے بھی اپنے بچوں کو لاڈ پیار سے بگاڑ دیا تھا۔ سب سے زیادہ امرتی کو سزا دینے میں نتھو کی بیوی ہی آگے رہتی تھی۔ ایک دن جب امرتی بیمار ہوئی تو گھر میں کچھ بھی نہیں تھا۔ تو امرتی نے لاچار ہو کر اپنے گلے کا تعویز جو چاندی کا تھا اپنے بیٹے کے ہاتھ بیچنے کے لیے بھیج دیا لیکن جب تک وہ واپس لوٹا تب تک امرتی کا انتقال ہو چکا تھا اور اس طرح اس نے اپنے بے بس بیٹے کے آنے سے پہلے ہی دم توڑ دیا۔

پردیسی نے افسانے میں غریب گھرانوں کی منظر کشی اس طرح کی ہے کہ تصویر آنکھوں کے سامنے پھر جاتی ہے۔ خاص کر تب جب وہ نتھو کی بیوی کے کردار کو سامنے رکھتا ہے۔ اس افسانے سے انسان کے ہوش اڑ جاتے ہیں۔ اگرچہ افسانے کا اسلوب بہت سادہ اور دلکش ہیں لیکن پلاٹ میں خاص ترتیب کا خیال نہیں رکھا گیا ہے۔ افسانے میں پردیسی نے ماحول کی تصویر کشی بڑے فنکارانہ انداز میں کی ہے۔ آغاز سے اختتام تک افسانے میں دلچسپی قائم رہتی ہے۔ افسانے میں کشمیر کی افلاس زدہ زندگی کی بہترین مثال پیش کی گئی ہے۔

☆☆☆

## چوّنی:

''چونی'' پردیسی کا ایک مختصر لیکن پُر درد افسانہ ہے، جس میں افسانہ نگار نے ممتا اور افلاس کے بیچ معرکہ آرائی دکھائی ہے۔ ''چونی'' افسانہ تین حصوں پر مشتمل ہے۔ جس میں اناّ تین معصوم بچوں کی ماں ہے جو پہلے ہی اپنے خاوند کو کھو چکی تھی۔ اس افسانے میں اناّ معمولی مزدوری کر کے بڑی مشکل سے اپنے تین معصوم بچوں کا پیٹ پالتی ہے۔ ایک دن انا کو بڑی مشکل سے مزدوری میں ایک چوّنی حاصل ہوئی تھی جس کو انا نے بڑے بیٹے کے ہاتھ دے کر بازار سے سودا سلف خریدنے کے لیے دیے دی لیکن اس نے چونی کو قبرستان میں کھو دیا۔ جب چونی کھونے کی خبر انا سنتی ہے تو اس کے اُوپر غم کا پہاڑ ٹوٹ پڑتا ہے۔ اس چونی کو کھونے کے بدلے میں وہ اپنے بیٹے جوّاد کو بہت زیادہ پیٹتی ہے اور بار بار جوّاد کو لیکر قبرستان کی مٹی کو چھان مارتی ہے لیکن وہاں سے اناّ کو کچھ حاصل نہ ہوتا۔ اس مار پیٹ سے جواد بہت بیمار پڑ جاتا ہے جو بعد میں انا کی بے انتہا کوششوں کے باوجود صرف چھ دنوں میں انتقال کرتا ہے اور اس طرح انا اپنے شوہر کی دو نشانیوں کو کھو دیتی ہے جس میں ننھا جواد اور اپنے خاوند کا تحفے میں دیا ہوا چاندی کا تعویذ، جس کو بیچ کر انا نے جواد کے لیے ادویات خریدی تھیں۔

انا اس درد کو عمر بھر چھپاتی رہی۔ اگر چہ بعد میں انا اور اس کے معصوم بچوں نے بڑے ہو کر بہت محنت کی اور ان کی مالی حالت میں بہت حد تک سدھار آیا۔ لیکن تب تک جو اد کے غم نے انا کی آنکھوں کی بصارت چھین لی تھی۔

> ''ایک جمعہ کو سچ مچ اسے قبرستان پر چونی ملی۔ جس پر مٹی کی تہہ جم گئی تھی وہ اسے پا کر دیوانی ہوگئی۔ اس نے چونی پہچانی یہ وہی تھی جو کچھ

عرصہ پہلے جواد سے کھوگئی تھی۔ وہ دوڑ کر جواد کی قبر پر گئی اور اپنا منہ قبر سے لگا کر بولی۔ جواد چونی مل گئی میرے لعل اب نکلو باہر۔ لیکن وہاں کون تھا جو جواب دیتا البتہ اسے محسوس ہوا۔ جیسے کسی نے اندر سے لمبی سانس لے لی اور کروٹ بدل کر لیٹ گیا'' ۵

محض ایک مختصر اقتباس کی مثال سے وہ تاثر ذہن کو متاثر نہیں کرتا جو پورے افسانہ کو پڑھنے کے بعد ہوتا ہے جس کو ہم اپنی روزمرہ کی زندگی میں دیکھتے ہیں، لیکن کبھی محسوس نہیں کرسکتے، جس طرح ہم ''چونّی'' کو پڑھنے کے بعد محسوس کرتے ہیں۔ اس افسانے میں پردیسی نے ماں کے کردار کو بہت متضاد دکھایا ہے کیونکہ ایک طرف اتنا نے اپنے بیٹے کو ''چونّی'' کھودینے پر حد سے زیادہ پیٹا اور دوسری طرف اسی ماں نے جواد کے علاج کے لیے اپنے خاوند کی آخری نشانی اور تحفے کے بطور دیا ہوا چاندی کا تعویذ بھی بھیج دیا۔

افسانے کا پلاٹ بہت سادہ ہے۔ اس افسانے میں کسی قسم کا الجھاؤ نہیں ہے۔ تخلیق کار نے افسانہ میں چند ہی کرداروں سے اپنا نقطہ نظر واضح کیا ہے۔ افسانے کی دلچسپی کا عالم یہ ہے کہ یہ قاری کو شروع سے آخر تک ہر لفظ متاثر کرتا رہتا ہے۔ افسانے میں پردیسی کے گہرے شعور کا اندازہ ہوتا ہے۔



## انسان ساز:

''انسان ساز'' پردیسی کا ایک مختصر مگر دلچسپ افسانہ ہے جو چار حصّوں پر مشتمل ہے۔ اس افسانے میں مصنف نے صرف دو کرداروں ''حسنیٰ'' اور ''رفیق'' کے ذریعہ زندگی کی ایک تلخ حقیقت کی عکاسی ہے۔ افسانے میں ''حسنیٰ'' دنیا کو بدلنے کا ارادہ کرتا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| 46- | اُجرت | اپریل ۱۹۳۸ء | ایضاً |
| 47- | چتائیں | جنوری فروری ۱۹۴۲ء | ماہنامہ بہار کشمیر لاہور |
| 48- | روندی ہو کلیاں | مارچ ۱۹۴۲ء | ایضاً |
| 49- | روندی ہوئی کلیاں | جولائی ۱۹۴۲ء | ایضاً |
| 50- | افسانہ | ستمبر ۱۹۳۴ء | میلاپ لاہور |
| 51- | یتیم کے آنسو | ستمب ۱۹۳۶ء | میلاپ لاہور |
| 52- | اُجڑے مندر کے باہر | ستمبر ۱۹۳۶ء | میلاپ کرشن نمبر ا |



## حوالہ جات

۱: شام وسحر۔ پریم ناتھ پردیسی، ص ۸۔۷، ۱۹۴۱

۲: شام وسحر۔ پریم ناتھ پردیسی، ص ۱۳، ۱۹۴۱

۳: پریم ناتھ پردیسی: عہد، شخص اور فنکار۔ برج پریمی۔ ص ۸۴

۴: راجو کی ڈولی (افسانہ)، از شام وسحر، ص ۲۲

۵: چونی (افسانہ)، از شام وسحر، ص ۶۴

۶: انسان ساز (افسانہ)، از شام وسحر، ص ۱۰۷

۷: پیش لفظ...... ''دنیا ہماری''۔ پریم ناتھ پردیسی، ص: ۱۶

۸: اگلے سال (افسانہ)، از ''دنیا ہماری''، ص ۱۴۱

۹: میرا حق (افسانہ)، از ''دنیا ہماری''، ص ۵۱

۱۰: میرا حق (افسانہ)، از ''دنیا ہماری''، ص ۶۴

۱۱: اکتشاف واستدلال، مرتبہ، مصرہ مریم، ص: ۱۸۰

۱۲: کاریگر (افسانہ)، از ''دنیا ہماری''، ص؛ ۱۰۱

۱۳: سائڈلاین (افسانہ)، از ''دنیا ہماری''، ص: ۱۲۰

۱۴: چتائیں (افسانہ)، از ''دنیا ہماری''، ص؛ ۱۶۹

۱۵: لباس تلے (افسانہ)، از ''دنیا ہماری''، ص؛ ۱۸۲

۱۶: پردیسی: عہد، شخص اور فنکار، از برج پریمی، ص؛ ۹۷

۱۷: پیش لفظ از احتشام حسین، بہتے چراغ، ص: ۱۴۔۱۳

۱۸: پیش لفظ از احتشام حسین، بہتے چراغ، ص: ۱۴۔۱۳

۱۹: ڈھول (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۳۱

۲۰: ڈھول (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۹۲

۲۱: ان کوٹ (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۱۰۴

۲۲: سوغات (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۱۱۲

۲۳: سیلز مین (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۱۲۳

۲۴: دیوتا کہاں ہے (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۲۱۷

۲۵: امام صاحب (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۲۳۸

۲۶: بہتے چراغ (افسانہ)، از بہتے چراغ، ص: ۲۹۰

☆☆☆

# پردیسی بحیثیت شاعر

اردو شعروادب کی تاریخ میں کشمیری ادیبوں اور شاعروں کی خدمات اپنی اہمیت رکھتی ہیں۔حق تو یہ ہے کہ کشمیریوں کی خدمات کا تذکرہ کیے بغیر اردو ادب کی تاریخ مکمل ہی نہیں کی جاسکتی۔ کشمیر میں شعراء کی تعداد اگرچہ زیادہ ہے لیکن شعری مزاج کو سمجھنے کے لیے ان کو تین ادوار میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔ پہلے دور مین ان شعراء کا نام لیا جاسکتا ہے جو بیسویں صدی کے آغاز تک شاعری کرتے رہے۔ ان میں اکثر و بیشتر کا ذکر ''گلشنِ کشمیر'' کے تذکروں میں ملتا ہے اگر چہ یہ شعراء روایتی انداز میں ہی لکھتے تھے۔ان میں پنڈت ہر گوپال خستہ، صادق علی، مرزا مبارک بیگ، مرزا سعید بن سعید، راجہ شیر علی خان، تاراچند ترسیل، کاشی ناتھ ترسیل، خوشتر خانصاحب، منشی سراج الدین، چودھری خوشی محمد ناظر، قمر قمرازی، ڈاکٹر عمادالدین سوز، حبیب کیفوی، قیس شروانی، وشوناتھ ورما، اللہ رکھا ساغر، نرسنگھ سہائے شوق وغیرہ قابل ہیں۔اس دور میں کئی شعراء نے موضوعاتی نظمیں بھی لکھی ہیں اور یہ نظمیں زیادہ تر نظیرا کبر آبادی، آزاد اور حالؔی کی نظموں کے زیر اثر لکھی گئیں ہیں۔

دوسرے دور میں جو شعراء سامنے آتے ہیں ان میں اثر صہبائی، طالبؔ کاشمیری ،شہ زور کاشمیری، مرزا کمال الدین شیدا، میر غلام رسول نازکی، دینا ناتھ مست، منوہر لال، رساؔ جاودانی، فطرت کاشمیری، کشن سمیل پوری، غ۔م۔ طاؤس، عبدالغنی فاضلی، عبدالحق

برق اور پریم ناتھ رونق (پردیسی) وغیرہ خاص شامل ہیں۔ اس دوسرے دور کے شعراء میں دورِاول کے شعراء کے نسبت فنی شعور میں زیادہ پختگی اور رچاؤ ہے۔ عام طور پر اس دور کے شعراء میں حیات وکائنات کو سمجھنے کے واضح رجحانات نظر آتے ہیں۔ پریم ناتھ پردیسی دوسرے دور کے شعراء میں شمار کیے جاتے ہیں۔ پریم ناتھ پردیسی نے اپنی ادبی زندگی کا آغاز بھی شعروشاعری سے کیا لیکن شعر گوئی کو پردیسی نے بہت ہی جلد ترک کردیا۔ پریم ناتھ پردیسی کی شاعری کے بارے میں قیصر قلندر کہتے ہیں:

> ''پردیسی شعروشاعری سے مس (شغف) رکھتے تھے۔ بے شمار شعر یاد تھے۔ شروع شروع میں چھوٹی چھوٹی نظمیں اور غزلیں لکھیں لیکن راہ شعر کو دشوار گذار پاکر خیابانِ نثر کو ہی اپنایا اور کئی دیدہ زیب ودل فریب پھول کھلائے اور اردو افسانے کو ہی نہیں بلکہ اردو ڈرامے کو بھی مالا مال کیا۔'' [1]

شاعری صرف جذبات کی ترجمانی نہیں بلکہ ایک طرح کی صناعی بھی ہے۔ شاعر اپنے تخیل کی بنیاد پر جذبات واحساسات کی ترجمانی کرتا ہے۔ بقول محمد فضل الدین:

> ''اسے زبان میں تناسب، موزونیت اور توازن کا اسی قدر خیال رکھنا ہوتا ہے جتنا کہ بُت تراش کو مجسمہ بنانے میں۔'' [2]

پریم ناتھ پردیسی کا تخلیقی میلان زیادہ تر افسانہ کی طرف ہی رہا جبکہ اصل میں انہوں نے پہلے پہل ''رونق'' تخلص اختیار کیا۔ پروفیسر عبدالقادر سروری اپنے تحقیقی مضمون ''پریم ناتھ پردیسی اور اس کا تخلیقی ذہن'' میں اس طرح تحریر کرتے ہیں:

> ''کشمیر کے ادیبوں میں پریم ناتھ پردیسی بڑی دلچسپ اور رنگا رنگ

شخصیت کے ملک تھے۔ وہ افسانے لکھتے رہے۔ ادب لطیف سے
بھی انہیں گہرا شغف رہا اور شاعری میں بھی انہوں نے اپنی طبیعت
کے جوہر آزمائے لیکن اس میدان میں بھی اس کی طبیعت چمک نہ
سکی۔ کشمیر کے اخباروں کے اجراء اور پریس کے قیام کے بعد ہی
پردیسی اور دوسرے کئی ادیبوں اور شاعروں کے ادبی افکار منظرِ عام
پر آنے کے لیے راہیں ہموار ہوگئی تھیں۔'' [۳]

پریم ناتھ پردیسی نے کشمیریوں کی آواز زیادہ تر اپنے افسانوں کے ذریعہ باقی دنیا تک پہنچائی۔ اس سے قبل وہ شاعری کے ذریعے سے اپنا موقف پیش کرتے تھے۔ پردیسی اپنے ایک خط میں اس طرح لکھتے ہیں:

''میں ان دنوں چھوٹا تھا اور دادا جان کی چلم پر آگ رکھنے کی ڈیوٹی
میرے ذمہ رکھی گئی تھی۔ میں ایک کمرے میں بیٹھا ان بزرگوں کی
بحثیں توجہ اور دلچسپی سے سنا کرتا اور متاثر ہوتا تھا۔ کبھی کبھی میں سوچتا
تھا کہ کہانی لکھنا کیا مشکل کام ہے میں ضروری کہانیاں لکھوں گا مگر
دوسری مجلس میں جب شاعری پر بحث ہوتی تھی اور تڑپانے والے
شعر سنائے جاتے تھے۔ تو میرا ارادہ بدل جاتا اور میں شاعر بننے کی
خواہش کرتا ہوں۔'' [۴]

پردیسی جب بالکل چھوٹے تھے تب ان کے دادا مکند کول اپنے گھر میں شعرو ادب کی محفلیں آراستہ کرتے تھے۔ جن میں ریاستی اور بیرونی سطح پر ہورہی ادبی سرگرمیوں کا جائزہ لیا جاتا تھا۔ کبھی کبھی پریم چند اور ان کے افسانے موضوع بحث بن جاتے تو کبھی اقبال

کی شاعری۔ غرض اس طرح سے ان محفلوں میں دل کو چھو لینے والی کہانیاں بھی پیش کی جاتی تھیں اور لہو کو گرمانے والے شعر بھی کہتے جاتے تھے۔ ان ہی محفلوں کی صحبت میں پریم ناتھ پردیسی کی تخلیقی زندگی پروان چڑھی۔

پریم ناتھ پردیسی نے ۱۹۲۴ء سے باضابطہ شاعری کا آغاز کیا۔ اس بارے میں لکھتے ہیں:

"۱۹۲۴ء سے ۱۹۳۲ء تک میں نے شاعری کی لیکن بعد میں اس سے نفرت ہوگئی اور کہانیوں کی طرف مائل ہوگیا۔" ۵

اس میں دو رائیں نہیں کہ پردیسی اخیر عمر تک منہ کا ذائقہ بدلنے کے لئے شعر کہتے رہے۔ اس بارے میں سروری رقمطراز ہیں:

"پردیسی کی ادبی زندگی کا آغاز بھی ان کے بہت سے معاصر شاعروں اور ادیبوں کی طرح شعر و سخن کی دلچسپیوں سے ہوا۔ وہ غزل کہتے تھے اور بعد میں کچھ نفیس نظمیں بھی کہیں تھی جن میں بچوں کے لیے بھی کچھ نظمیں شامل ہیں۔ اس زمانے میں ان کی نظمیں اور غزلیں رسالوں اور اخباروں میں شائع ہوتی رہتی تھی۔ ابتدائی دَور میں غزل کی دلچسپیاں انہیں بھی محصور رکھتی ہیں۔" ٦

اس زمانے میں کشمیر میں صحافت کا باقاعدہ آغاز نہیں ہوا تھا۔ اس لیے ریاست کے کچھ ادیبوں نے باہر کے اخبارات کی طرف رجوع کیا اور اپنی تخلیقات کو شائع کروانے میں کامیابی حاصل کی۔ اسی زمانے میں لاہور سے ایک اخبار کشمیر کے ایک پنڈت نوجوان نے نکالنا شروع کیا۔ جس کا نام پنڈت گوپی ناتھ گورٹو کو تھا اور چونکہ کشمیر میں صحافت

پر پابندی تھی تو کشمیر کے چند پنڈت ادیب نوجوانوں نے اپنے خیالات کو لوگوں تک پہنچانے کے لیے اسی اخبار کا سہارا لیا۔ اور بعد میں ان نوجوانوں میں کئی باصلاحیت شاعر بھی سامنے آئے ان میں خاص طور پر نند لال طالب، زندہ کول ماسٹر جی، دینا ناتھ مست، دینا ناتھ شاہد، تارا چند ترسیل، شیام لال ولی تیرتھ، نند لال بے غرض، مہیشور ناتھ مست، شنکر ناتھ صغیر، شام لال انبر قابلِ ذکر ہیں۔ اخبار عام لمبی تقطیع کے کاغذ پر شائع ہونے والا ہفت روزہ تھا۔ جس میں کشمیر کے لیے کئی صفحات مخصوص تھے۔ پریم ناتھ پردیسی نے اسی اخبار سے اپنی ادبی زندگی کا باقاعدہ آغاز کیا۔ اس بارے میں برج پریمی لکھتے ہیں:

> ''پریم ناتھ پردیسی نے اپنی ادبی زندگی کی شروعات ''اخبار عام'' کے ان ہی کالموں سے کی۔ وہ ''رونقؔ'' تخلص کے ساتھ اپنی شناخت کروانے کے لیے ہاتھ پیر مارنے لگے اور اسی نام سے ان کا ابتدائی کلام اخبارِ عام میں شائع ہونے لگا۔ اس زمانے کی شاعری کے نمونے دستیاب نہ ہوسکے البتہ شروع کے دور کے چند شعر یوں ہیں۔'' ۷

کوئی ارماں نہ نکلا بے بقا گلزارِ دنیا میں
کلی پژمردہ دل کی رہ گئی وقفِ خزاں ہوکر

کہاں تک دور ہو رونقؔ میرا جنت کشِ ہستی
کوئی اپنے خبر گیر کو مرگِ ناگہاں ہوکر

چونکہ پردیسی کا زیادہ کلام پاکستانی اخبارات میں شائع ہوتا تھا، اس لیے ان کا

حصول کافی مشکل تھا۔ جو چند نظمیں ملیں ہیں ان کے بارے میں کہا جاتا ہے وہ بعد کی ہیں۔ پردیسی ان دنوں بچوں کے لیے لکھتے تھے، اسی دوران پردیسی کی ملاقات لالہ ملک راج صراف جیسی بلند قامت شخصیت سے ہوئی۔ جنہوں نے انہی دنوں جموں میں ہفتہ روزہ ''رنبیر'' شروع کیا تھا۔ پردیسی نے رونق کے قلمی نام سے ''رنبیر'' میں لکھنا شروع کیا اور جلد ہی بحیثیت معاون اخبار کے ساتھ جڑ گئے۔ اس بارے میں خود ایک جگہ پردیسی لکھتے ہیں:

> ''اسکول کے ایک طالب علم کی حیثیت سے میں ''رنبیر'' کو بڑے ذوق و شوق سے پڑھا کرتا تھا۔ تب میں پھر اس کے لیے لکھنے لگا۔۔۔ چند نظمیں موزوں کی۔ جن کو شری ملک راج صرف نے مناسب اصلاح کے بعد اپنے اخبار میں شائع کیا اس سے میری حوصلہ افزائی ہوئی''۔[8]

۱۹۳۳ء میں پنڈت پریم ناتھ بزاز نے پہلا روزنامہ ''وِتستا'' جاری کیا۔ پردیسی ''رونق'' نام سے اس کے مستقل قلمکار بن گئے۔ بعد میں جب انہوں نے دوسرا اخبار ''ہمدرد'' جاری کیا جس نے صحافتی حلقوں میں دھوم مچادی تو رونق ان سبھی اخبارات کے لیے بحیثیت مستقل کالم نویس جڑ گئے۔ ساتھ ہی اخبار کے ادبی ایڈیشن بھی ترتیب دینے لگے۔ روزنامہ ''وِتستا'' میں چھپی یہ غزل ملاحظہ ہو:[8]

نگاہِ مست اُن کی خوب پُرتاثیر ہوتی ہے
کہ بیمار محبت کے لیے اکسیر ہوتی ہے

اثر لاتی ہے دنیا میں دعائے خیر بھی اُلٹا
بشر کی جب کبھی روٹھی ہوئی تقدیر ہوتی ہے

لکھا نامہ میں اس وعدہ شکن کو میں نے بس اتنا
میری ہمراز فرقت میں تیری تقدیر ہوتی ہے

جو ان کی بزم میں ہم بھولے بھٹکے جا نکلتے ہیں
بہت بیدار ہوتی ہے بہت تحقیر ہوتی ہے

میری نالوں کو سُن کر ساری دنیا کانپ اٹھتی ہے
جو دل سے آہ آتی ہے وہ عالمگیر ہوتی ہے

میرے لیل و نہار زندگی فرقت میں کٹتے ہیں
جو میرا خواب ہوتا ہے وہی تعبیر ہوتی ہے

عبث ہے کاتب تقدیرہ سے شکوہ تیرا رونق
جہاں عشق میں اُن کی نگہ تقدیر ہوتی ہے

۹

روز نامہ ''وتستا'' کے علاوہ ان کی نظمیں غزلیں، نثری نظمیں، مذہبی گیت یا پھر سیاسی ترانے مختلف اخبارات، رسائل وجرائد میں چھپ چکے تھے جس میں ''وتستا'' ''رنبیر'' ''میلاپ'' ''کرم ویر'' ''مارتنڈ'' ''شاہکار'' ''شاہراہ'' وغیرہ کی خصوصی اشاعتوں جس میں عید، ہولی، اور دوسرے مذہبی تہوار پر شائع ہوتی تھی۔ وہ شعر کے فارم میں اپنے جذبات کا

اظہار کرتے تھے ان کی نظموں میں زیادہ تر مذہبی رنگ نظر آتا ہے وہ شری کرشن جی کی یادِ فرقت میں لکھی ہوئی نظمیں ہیں۔ رام نام کی مالا جپتے اور شکتی کی پوجا کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ انکی ایک نظم ''شری کرشن کی یادِ فرقت میں'' ہے۔ [۱۰]

گھائل ہے دل جگر میں فرقت سے زخم کاری
رہتی ہے دن کو وحشت شب وقف اشکباری

بے لطف ہورہی ہے یہ کائنات ساری
ہجراں نصیب دل کی آدیکھ آشکباری

بے تاب کررہی ہے اب تیری یاد ہم کو
اپنے کرم سے کردے اے شام شاد ہم کو



وہ کالی کالی زلفیں وہ رنگ سانولا سا
وہ موہنی سی مورت وہ روپ دل رُبا سا
بنسی لیے وہ پھرنا ہر رنگ میں نرالا
بچوں کے ساتھ بچہ گوکل کا وہ گوالا

حیران ہے مصور وہ رنگ ہے تمھارا
کھینچے وہ کس کی صورت وہ ڈھنگ ہے تمھارا



گوپی گوال کرتے ہیں انتظار سارے
بے تاب ہو رہے ہیں اور بے قرار سارے
دور فلک سے نالاں ہیں اشکبار سارے
ترے کرم کے جو پا امید وار سارے

صبر و شکیب کا ہے لبریز جام اپنا
فرقت میں ہو چکا ہے قصّہ تمام اپنا

گوکل میں دورا کا میں بنسی کی ہو نہیں ہے
گو پھول بھی وہی ہیں پر رنگ و بو نہیں ہے
سب کچھ وہی ہے موہن پر ایک تو نہیں ہے

اک آدھ سانس پھر تو بنسی میں آ کے بھر دے
اُٹھے وہ ہوک سب کا جو انقلاب کر دے
ویدک دھرم کا جھنڈا بھارت میں چڑھا دے

اُلفت کا راگ آ کر دنیا کو پھر سنا دے
آزاد ہو وطن پہ درود لحن مٹا دے

جب درد دے دیا تو دل صبر آزما دے

بھارت میں دھوم تیری اب کو بہ کو مچی ہے

ہے انتظار تیرا بزم طرب رچی ہے

مسدس کی ہیئت میں لکھی گئی یہ نظم زبان و بیان کے اعتبار سے خاص دلکشی کی حامل ہے۔ اندز والہانہ ہے اور اردو شاعری میں ایک نئے انداز کو متعارف کرواتی ہے۔

رونق کاشمیری کے تخلص سے چھپی یہ نظم شری کرشن کے تیئں عقیدت کے جذبات کا اظہار ہے اور یہ اخبار کے مدیر کی فرمائش پر کہی گئی نظم ہے۔ اس نظم میں وہ شری کرشن جی کے تیئں شردھا یعنی عقیدت کے پھول نچھاور کرتے ہیں اور بعد کے شعروں میں وہ بھارت کو غلامی کی زنجیروں سے پاک کرنے کی تمنا دہراتے ہیں ان کو بھارت کی آزادی کا بڑا شوق تھا۔ کیونکہ وہ چاہتے تھے کہ بھارت میں سناتن دھرم کا بول بالا ہو۔

پردیسی نے شاعری کے میدان میں ہمیشہ رونق تخلص ہی استعمال کیا ہے۔ کرتے رہے روزنامہ مارتنڈ میں چھپی ان کی یہ نظم جس میں وہ دیوی پاروتی کا گن گان کرتے ہیں اس نظم کا عنوان ''جئے ہو ماں'' میں اس طرح لکھتے ہیں۔!!

## جے ہو ماں

پھولوں کا مردنگ بجاتی

اپنے آپ کو خوب سجا کر

آئی ہے رات نرالی

آؤ میرے ہمسائے آؤ

آؤ میرے سب ساتھی آؤ

آؤ اس سے کہہ دیں آج

ہم تکتے تھے تیری راہیں

جنم جنم کی آس کو لے کر

ہم بیٹھتے تھے تیرے دَوار

آؤ آج بتا دیں اسکو

اپنے من کی چھپی بات

تم نے کیا اے پیاری ماں

آوازیں سن لیں ساری

سُن کر ان آوازوں کو کیا

تم آئی ہو آج کی رات

آس دلانے دھیرج بندھانے

تم آئی ہو آج کی رات؟

اس نظم میں ماتا پاروتی کے گن گائے گئے ہیں۔ اور ساتھ ہی ماں کے تئیں پیار اور اعتماد کو دکھایا گیا ہے۔ نظم میں بھگتی رس میں ڈوبے ہوئے نغمے اُبلتے ہیں، کبھی شری کرشن کے تئیں اپنی عقیدت کے پھول نچھاور ہوتے ہیں، کبھی رام نام کی مالا جپی جاتی ہیں، کبھی شو کے تانڈو رقص کو شعری جامہ پہنایا جاتا ہے، اور کبھی شکتی کی پوجا کی جاتی ہے۔ منا کا رقص کے عنوان سے شیو کا رقص کرتے ہوئے پسِ منظر کو پیش کیا گیا ہے[12]

میں ہوں منا کا دیوتا

سمہار کا راجہ!

آ گیا ہوں رقص کرنے کے لیے کیلاش کی چوٹی پر

پی کر بہت سی بھنگ اڑا کر خاک سُلفے کی

ہلاہل کا نشہ ہے میری آنکھوں میں

سوم رس کی مستی ہے میرے روم روم میں

میں ہوں فنا کا دیوتا

سمہار کا راجہ ہوں میں

پہاڑوں چھپے ہوئے زلزلوں..........نکلو

ملا دو ایک انت کو دوسرے انت کے ساتھ

اے سوئے طوفانوں اٹھو!

پھاڑ دو ساگر کے سینے کو

بنا دو آج سب کو ایک سماں

غرق کر دو اپنی گہراؤیں میں سب کچھ

اور تم..........کارے کارے میگھ۔۔۔گرجو

زور سے گرجو

ہلا دو ساری دھرتی کو اپنی گرج سے

بہا دو پانی کے ساگر آکاش سے

پردہ نشین بجلیوں۔۔۔پھاڑ دو نقاب کو

کوندو کسی کے بنائے ہوئے سنسار پر

جلادو سب کچھ اپنی آگ میں

اُٹھو۔۔۔اٹھو میرے سب

میں کر رہا ہوں رقص منا کا۔۔۔

میں گا رہا ہوں گیت منا کا۔۔۔۔

''مانا کا رس''

شیو کا رقص، شیو کے قہر وغضب کا علامتی رنگ ہے۔اس میں شاعرانہ نازک خیالی نہیں بلکہ جوش وخروش، لب ولہجہ کی گھن گرج اور جلال کا اظہار کیا گیا ہے۔

دوسری طرف یہ رنگ بھی ملاحظہ کیجئے۔ رادھا کے روپ میں وارفتہ جذبات کا اظہار کیسے خوبصورت انداز میں کیا گیا ہے۔نثر ہوتے ہوئے بھی اس میں شعریت کا جو آہنگ ہے وہ لایق توجہ ہے۔ [۱۳]

مان جاؤ۔۔۔

مان جاؤ۔۔۔

رادھا کے جیون

رادھا کا پریم پاگل ہو اُٹھا ہے

اسے چڑھانے کا پریم پاگل ہو اٹھا ہے

اسے چڑھانے دو یہ بار

اپنے پریتم کے پس پر

ماں جاؤ۔ ماں جاؤ۔ رادھا کے جیون

پھر نہیں آئیں گے ایسے بھلے سمکے !

نہیں آیا کرتے یہ بار بار!

جب نینوں سے باتیں کی جائیں

پریت کی بھولی ہوئی پربت کی

سچ کہتی ہوں موہن!

پھر نہیں آئیں گے ایسے بھلے سمکے !



میں بھکارن ہوں تمھاری

مجھے بھیک دو

اپنے من لہرنے والے نینوں سے میری طرف دیکھو!

اور شہد سے بھرے ہوئے ہونٹوں سے

صرف ایک بار کہدو ''رادھے''

یہی میری بھیک ہے

یہی مجھے دے دو میرے چت چور

پریم ناتھ پردیسی نے اسی دور کے آس پاس نثری شاعری سے ملتے جلتے ادب پارے تخلیق کیے۔ ان میں سے بعض بحر اور وزن سے آزاد ہیں، بعض میں دونوں کا خیال رکھا گیا ہے۔ ساتھ ہی شعری آہنگ کا لازمی خیال رکھا گیا ہے۔ پردیسی شاعری کو چھوڑنا چاہتے تھے لیکن شاعری پردیسی کو نہیں چھوڑتی تھی اسی لیے وہ نادیدہ دنیاؤں کی سیر کرتے رہے۔ اگرچہ وہ ترقی پسند تحریک کے زیر اثر غربت و افلاس اور طبقاتی نابرادری کو اپنی

کہانیوں کا موضوع بناتے ہیں لیکن شاعری میں اپنی جمالیاتی حس کی آسودہ حالی کا ساماں کرتے ہیں۔[۱۴] مثلاً

کہاں چھپے ہو۔۔۔میرے چاند!

میں امن کے سر بفلک پہاڑ پر چڑھتے تھک گیا ہوں

اور اب

اب وہاں پر افق پر ایک روشنی نمودار ہونے لگی ہے

اور ہنسیوں کے بادل اس طرف دوڑے جا رہے ہیں

کیا تم اپنے ہنسیوں کے بادلوں پر چڑھ کر آ جاؤ گے؟

تو پھر

میرے چاند۔آؤ

میرے آنسو تمھارا سواگت کریں گے۔

پردیسی کی بے چین اور آزاد طبیعت شاعری کے لئے موزوں نہیں تھی۔انہوں نے خود کو شاعری کی بجائے افسانہ میں اطمینان پایا۔اس بارے میں عبدالقادر سروری کہتے ہیں:

''پردیسی نے شعر گوئی ترک کردی تھی لیکن شاعری کا ذوق ان کی طبیعت میں رچا ہوا تھا اور انہوں نے نئی نئی راہیں تلاش کرلیں۔
''جوگی'' کے عنوان سے انہوں نے نثری شاعری کا جو نمونہ پیش کیا تھا وہ ذیل میں درج ہے[۱۵]

تیاگ کر دنیا کو آیا

ایشور پریم کا روگی

جیتا تھا وہ نام پر بھو کا

دن شام سویرے

گاتا تھا وہ گیت اسی کا

اُٹھ کر منہ اندھیرے

نثری نظم کی ایک اور مثال [۱٦]:

جب تم پہاڑی پر چلے گئے ہو

تب سے ہی

شام ہونے کے بعد

کسی کھیت کی منڈیر پر بیٹھ کر

تمہیں یاد کرتی ہوں۔ تمھاری پوجا کرتی ہوں

اور کبھی کبھی۔ ہاں کبھی کبھی روتی ہوں۔

اس اس پر یہ۔ کہ جب تم واپس آؤ

تو میرے آنسو پھول بن گئے ہوں

اور تمھارے پیروں کو اس سڑک پر چلنے کی تکلیف نہ ہو

پردیسی نے شعری اصناف سخن میں غزل اور نظم دونوں میں طبع آزمائی کی۔ ابتدائی دور میں غزل کی دلچسپیاں انہیں بھی مسحور رکھتی لیکن ترقی پسند تحریک کے زیر اثر موضوعاتی سطح پر غزل کی بجائے نظم کو ہی ترجیح دی۔ یہاں تک کہ بچوں کے لئے بھی کئی نظمیں لکھیں۔ اس بارے میں ڈاکٹر برج پریمی اپنی کتاب میں لکھتے ہیں:

"آزادی کے بعد جب قبائلی دراندازوں نے ہمارے وطن پر حملہ کیا تب کلچرل فرنٹ کا قیام عمل میں لایا گیا۔ یہ نیشنل ملیشاء کے ایک حصّے کے طور پر دانشوروں، ادیبوں، شاعروں اور باشعور نوجوانوں کی جماعت تھی۔ اس کا مقصد داخلی دفاع تھا اور اس انتشار اور افراط و تفریط کے زمانے میں اندرونی امن وسکون پیدا کرنا تھا۔ پردیسی نے سب سے پہلے اسی محاذ کے لیے اپنی خدمات پیش کیں اور دوسرے ادیبوں اور شاعروں کے ساتھ بندوق کاندھے پر تھامے گلیوں اور کوچوں، سڑکوں اور بازاروں میں راتوں کو پہراہ دیا کرتے تھے ۔وطن کے ننگ وناموس کے تحفظ کے لیے عوام کے لہو گرمانے والے گیت اور نغمے تخلیق کیے۔ پردیسی نے ایک ترانہ اسی زمانے میں لکھا جو زبان زدعام بن گیا۔ اور جس نے اس دور میں راتوں کے سنّاٹوں میں بھی فضاؤں میں گھن گرج پیدا کی تھی"۔[17]

قدم قدم بڑھیں گے ہم محاذ پر لڑیں گے ہم
لڑیں گے ہم لٹیروں اور حملہ آوروں کے ساتھ
لڑیں گے ظالموں کے ساتھ اور جابروں کے ساتھ
وطن فروشوں بے وفاؤں اورشاطروں کے ساتھ
قدم قدم بڑھیں گے ہم محاذ پر لڑیں گے ہم
سوال اب نہیں رہا یہاں کسی کی ذات کا
یہ مسئلہ نہیں ہے ایک دو یا پانچ سات کا

سوال یہ ہے قوم کی حیات کا ممات کا
قدم قدم بڑھیں گے ہم محاذ پر لڑیں گے ہم

۱۸

یہ ترانہ کلچرفرنٹ کے ترجمان جس کا نام ''گائے جا کشمیر'' میں بھی کئی بار شائع ہوا تھا۔اس نظم کے بارے میں غلام نبی خیال اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

''۱۹۴۷ء میں کشمیر پر قبائلی حملے کے دوران کشمیری ادب کا ایک قسم Renaissance سامنے آیا جب کشمیری شاعروں نے پہلی بار اپنی پوری فنی طاقت کو کام میں لا کر وطن پرستی، دیش کی حفاظت اور کشمیریوں کی غیرت اور آزاد پسندی کے انقلابی نغمے گائیے۔اس حملے کو ناکام بنانے میں بھارت نے چونکہ کشمیریوں کو اپنی فوجی امداد بھی پیش کی تھی جس پر فخر کرتے ہوئے پردیسی نے لکھا۔

قدم قدم بڑھیں گے ہم محاذ پر لڑیں گے ہم
لڑیں گے ہم لٹیروں اور حملہ آوروں کے ساتھ

۱۹

اس نظم کے بارے میں سروری صاحب اپنے ایک تحقیقی مضمون پریم ناتھ پردیسی اور اس کا تخلیقی ذہن میں لکھتے ہیں:

''۱۹۴۷ء میں کشمیر پر قبائلیوں کی یورش کے دوران عوام کے جذبات کو ابھارنے اور ان میں کشمیر کی مدافعت کے احساس کو بیدار کرنے کے لیے پردیسی نے کچھ نظمیں لکھی تھیں جن میں ایک ترانہ ''قدم

قدم'' اس زمانے میں کافی مقبول رہا۔ جس کے باعث اس نظم کو ایک اعتبار سے تاریخی اہمیت بھی حاصل ہوگئی۔'' ٢٠

اس کے علاوہ جب کبھی پریم ناتھ پردیسی کا دل چاہتا ہے تھا تو وہ منہ کا ذائقہ بدلنے کے لئے شعر کہہ لیتے ۔ وہ اپنی نظموں میں طبقاتی اور سماجی نابرابری، بھوک اور بے روزگاری کے آلام وغیرہ موضوعات پر لکھتے رہے، جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ان کی شاعری پر ترقی پسندی کی چھاپ نظر آتی ہے۔ وہ انقلاب کے نعرے دیتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ وہ عشق وحسن کے تڑپانے والے قصے رقم کرتے ہیں اور نہ پراسرار اور نادیدہ دنیاؤں میں سیر کرتے ہیں۔ وہ اپنے اردگرد بلکتی ہوئی بھوکی روحوں کا نوحہ خواں بننے کی کوشش کرتے نظر آتے ہیں۔ اسی جذبے سے انقلاب کی چنگاری پیدا کرنا چاہتے تھے تاکہ ایک بہتر سماج کا قیام عمل میں آئے۔ اس کی ایسی ہی ایک نظم ''بے کار نوجوان'' کے عنوان سے مختلف رسائل وجرائد میں شائع ہوکر بہت ہی مقبول عام ہوگئی۔ اس نظم کو لالہ ملک راج صراف نے بھی نقوشِ رنبیر میں شامل کیا۔ نظم اس طرح ہے۔ ٢٠

## بے کار نوجوان

پیکر و درد و مصیبت ہے یا ہے تصویرِ غم
یا شرح حصے میں آئی ہے کوئی جاگیرِ غم

گردشیں چرخِ جفا پیشہ سے ہوں بیزار ہے
بزمِ ہستی میں مالِ زیست سے لاچار

کوششیں رہ رہ کے کرتا ہے مگر مجبور ہے
تیری ہستی کس قدر رنجور ہے معزور ہے

بے نواہوں ہوگیا ہے کس خیال خام میں
کہیں کی خاطر ہوگیا ہے مبتلا آرام میں

اٹھ ذرا نامِ خدائے پستی سے نکل
ذلتِ و ادبار کی سنسان ہستی سے نکل

ٹوٹ نہ جائے کہیں غافل حبابِ زندگی
اپنی ہمت سے دکھا کچھ انقلاب زندگی

۲۲

یہ نظم اس دور کی ہے جب پریم ناتھ پردیسی کلچرل کانگریس کے ساتھ وابستہ تھے۔ اس بات کو ذہن نشیں کرنا چاہیئے کہ وہ اپنی زندگی میں شعر کہتے رہے اگرچہ پردیسی کا کوئی بھی مجموعہ کلام ان کی بے وقت موت کی وجہ سے منظرِ عام پر نہیں آیا لیکن اس کے باوجود ان کا بہت سارا کلام پرانے ملکی وغیر ملکی رسائل میں آج بھی موجود ہے اور اچھی خاصی تعداد میں موجود ہے۔ اور جب بھی کشمیر میں اردو شاعری کی تاریخ مرتب کی جائے گی تو پریم ناتھ پردیسی کے شعری سرمایہ کا تذکرہ بھی احترام کے ساتھ کیا جائے گا۔

☆☆☆

# حوالہ جات

۱: پردیسی: چند یادیں، کچھ محبتیں۔ از قیصر قلندر، ماہنامہ ''آجکل''، ص ۱۹

۲: اردو شاعری پر ایک نظر، کلیم الدین احمد، ص 12

۳: ہمارا ادب، ۱۹۶۹، کلچرل اکیڈیمی، ص ۸

۴: ماہنامہ ''فسانہ'' الٰہ آباد، ص ۸

۵: ماہنامہ ''فسانہ'' الٰہ آباد، ص ۱۶

۶: ہمارا ادب، ۱۹۶۹، کلچرل اکیڈیمی، ص ۱۱

۷: پریم ناتھ پردیسی: عہد، شخص اور فنکار، از برج پریمی، ۱۰۶

۸: ماہنامہ ''فسانہ'' الٰہ آباد، صدیقہ بیگم کے نام ایک خط، ص ۸۔۷

۹: روزنامہ ''وتستا''، سری نگر، سنڈے ایڈیشن، ۱۵ر فروری ۱۹۳۳

۱۰: ہفتہ روزہ ''زنبیر'' جموں، کرشن نمبر، ۲ر جولائی ۱۹۳۶

۱۱: روزنامہ ''مارتنڈ'' سری نگر، شیوراتری نمبر، ۲۸ر فروری ۱۹۳۸، ص ۱۲

۱۲: روزنامہ ''مارتنڈ'' سری نگر، شیوراتری نمبر، ۲۸ر فروری ۱۹۳۸، ص ۱۶

۱۳: ''رادھا کا ہار'' ہفتہ روزہ ''زنبیر'' جموں، کرشن نمبر، ۲۳ر اگست ۱۹۳۷

۱۴: کرم ویر، لاہور، مارچ ۱۹۳۴، ص ۴

۱۵: ہمارا ادب، محمد یوسف ٹینگ، ۱۹۶۷، ص ۱۶۔۱۵

۱۶: ''پھول نشتری''، نظم، روزنامہ ''شاہکار'' دسمبر، ۱۹۳۵، لاہور، ص ۴

۱۷: پریم ناتھ پردیسی: عہد، شخص اور فنکار، از برج پریمی، ۱۱۹۔۱۱۸

۱۸: کشمیر میں اردو (جلد دوم)......سروری، ص ۴۳۳

۱۹: خیالات......غلام نبی خیال، ص ۱۳۶

۲۰: ہمارا ادب، محمد یوسف ٹینگ، ۱۹۶۹، ص ۱۱

۲۱: نقوش، رنبیر، لالہ ملک راج صراف، ص ۱۴

۲۲: پریم ناتھ پردیسی: عہد، شخص اور فنکار، از برج پریمی، ص ۲۲۲



# پردیسی بحیثیت ڈراما نویس

پردیسی کے ڈراموں کا مطالعہ کرنے سے پہلے کشمیر میں ڈراما نویسی کی صنف پر مختصر روشنی ڈالنا چاہتا ہوں۔ ریاست میں اردو ڈراما ایک قدیم صنف ہے، کچھ محققین اس صنف کو ویدک عہد سے ملاتے ہیں اور بعض اس کے ڈانڈے سنسکرت ڈراموں سے ملانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اومکار ناتھ کول اپنی کتاب میں لکھتے ہیں:

> ''ڈراما کسی داستانی قصے کو علمی طور پر پیش کرنے کا فن ہے اور قصّے کی تشکیل ڈرامے کو دلچسپ یا غیر دلچسپ بنانے میں ایک اہم رول ادا کرتی ہے'' [1]

ارسطو ڈراما کو نقل قرار دیتے ہیں۔ ڈراما دو طرح کے ہوتے ہیں جن کو ٹریجڈی یعنی المیہ اور کامیڈی یعنی طربیہ سے موسوم کیا جاتا ہے۔ ڈراما کی کامیابی اور ناکامی کا انحصار کرداروں کی حرکات وسکنات پر ہوتا ہے۔ کشمیر میں ڈراما نویسی کی ابتدا ''بھانڈ پتھر'' سے ہوئی ہے۔ ''بھانڈ'' دراصل میں ایک قوم ہے جو لوگوں کو سماج میں پنپ رہے جرائم کی نقاب کشائی دلنشین انداز میں ڈراما کے ذریعہ انجام دیتے ہیں۔ چونکہ قدیم زمانے میں لوگوں کے پاس تفریحات کے لئے کوئی میڈیم نہیں تھا اسی لئے عوامی سطح پر ڈراما کی مقبولیت بڑھ گئی۔ اور اگر محققین کی مانیں تو کشمیر میں ڈراما نویسی کی تاریخ بہت ہی پرانی ہے بقول عبدالقادر

سرورؔی:

''ڈراما کی طرف ادیبوں کی توجہ کہیں منعطف نہیں رہی تاہم ریڈیو سے مختصر ڈراموں کو نشر کرنے کی ضرورت کے پیش نظر کئی ریڈیو ڈرامے اس زمانے میں وجود میں آئے لیکن ظاہر ہے کہ یہ ڈراما کی حقیقی ضرورت کو پورا نہیں کرسکتے۔'' ۲؎

کشمیر میں ڈراما کی تاریخ کے بارے میں پروفیسر حامدی کاشمیری لکھتے ہیں:

''ڈرامہ نویسی میں محمد عمر، نورالٰہی کی کتاب ''ناٹک ساگر'' ڈرامائی ادب میں ایک خاص حیثیت رکھتی ہیں۔ایک طویل خاموشی کے بعد چند اچھے ریڈیائی اور اسٹیج ڈرامے لکھے گئے اور ان لکھنے والوں میں پریم ناتھ پردیسیؔ، علی محمد لون، سومناتھ زتشیؔ قابلِ ذکر ہیں۔ پچھلے پندرہ بیس برسوں میں فکشن یعنی ناول اور افسانہ میں بھی اہم اور قابل قدر کام ہوا۔'' ۳؎

مہاراجہ پرتاپ سنگھ کے دور میں ریاست سے باہر مذہبی اور تہذیبی رنگ کے چھوٹے چھوٹے پروگرام اسٹیج کیے جاتے تھے جن کو مختلف ناٹک کمپنیاں انجام دیتی تھیں اور انہی دنوں پارسی تھیٹریکل کمپنیوں نے ریاست میں اپنا کام شروع کیا۔ یہ کمپنیاں ریاست میں آغا حشر کاشمیری کے ڈرامے بھی پیش کرتے تھے۔ جموں وکشمیر کی ڈرامانویسی میں ریڈیو ڈراموں کا ایک خاص مقام حاصل ہے اس بارے میں قیصر قلندر لکھتے ہیں:

''۱۹۴۸ء میں ریڈیو کشمیر کا سرینگر اسٹیشن پروگرام پیش کرنے لگا۔آل انڈیا کے تجربہ کار اہل کاروں نے یہ تجویز سامنے رکھی کہ اردو ڈرامے تو نشر ہوجائیں گے لیکن کشمیری ڈرامہ بھی ہفتے میں ایک بار نہ سہی

لیکن پندرہ واڑہ میں ایک بار پیش ہو۔'' ۴

ان دنوں ڈوگرہ دور میں کچھ ایسے سیاسی حالات پیدا ہو گئے تھے کہ لوگ خوف زدہ تھے ۔اس وقت ریاست کے ڈراما لکھنے والوں میں دینا ناتھ نادم، محمد عبداللہ شاعر، نور محمد روشن، عبدالحق برق وغیرہ نے فیچر نما ڈرامے لکھے۔اس کے علاوہ علی محمد لون، نور محمد روشن، دینا ناتھ نادم، پریم ناتھ پردیسی بھی ڈراما کی صنف میں اولین کوشش کرنے والوں میں شمار کیے جاتے ہیں ۔یہاں یہ بتانا بہت ضروری سمجھتا ہوں کہ پردیسی نے ''قدہ گوجواری'' لکھ کر ایک موثر سیاسی شخصیت کو پیش کیا جو باہمی رواداری اور حب الوطنی کی بین مثال ہے۔اس کے علاوہ ریاست کی ڈرامہ صنف میں اپٹا کا رول بے حد اہم تصور کیا جاتا ہے جس نے ریاست کے فنکاروں کو اپنی صلاحیتوں کو جلا بخشنے کے لئے کئی اہم مواقع فراہم کیے۔ ۱۹۴۷ء کے آس پاس ریاست میں کلچرل کانگریس کی بنیاد پڑتے ہی پریم ناتھ پردیسی نے بحیثیت ڈرامانویس کئی ڈرامے تخلیق کیے۔اس بارے میں قیصر قلندر لکھتے ہیں:

''سنہ سینتالیس ۱۹۴۷ء سے ایک سال ادھر کی بات ہے کہ پردیسی نے پہلا کشمیری اسٹیج ڈرامہ ''بھتہ ہر'' لکھا جو یقیناً کشمیری میں اپنی نوعیت کی منفرد کاوش تھی۔اسٹیج سے پہلے کچھ قسم کے ڈرامے لکھے گئے تھے یا پھر آغا حشر کاشمیری کے ڈرامے پیش ہوئے تھے تو پردیسی نے ایک ایسے موضوع پر قلم اُٹھایا جو عوام کی روزمرہ کی زندگی سے بہت قریب تھا۔'' ۵

ریڈیو کشمیر اور دوردرشن کے قیام سے بھی اردو ڈرامے کو کافی تقویت ملی۔اس کے علاوہ جموں اینڈ کشمیر اکیڈیمی آف آرٹ کلچر اینڈ لینگویجز نے بھی اردو ڈراموں کے فروغ میں اپنا رول ادا کیا۔اس ادارے نے اردو ڈرامے کو عملی جامہ پہنانے کے لئے اسٹیج تیار

کروائے۔ مزید براں اکادمی کی ایماء پر کئی ڈرامے تحریر کئے گئے۔ کئی ڈرامے اگرچہ اسٹیج بھی ہوئے لیکن جموں وکشمیر کے ڈراما ادب میں ایسے ڈرامے بھی ہیں جو صرف کتابوں کی زینت بنے ہوئے ہیں جن کو ابھی تک ریڈیو، ٹی وی یا اسٹیج نہیں کیا گیا۔

پریم ناتھ پردیسی نے ڈرامانویسی کا آغاز اپنے کشمیری ڈرامہ ''بھتہ ہر'' سے کیا جو اس وقت کے ریاستی گورنر مہاراجہ کشن کول نے نامعلوم وجوہات کی بنا پر اسٹیج نہیں ہونے دیا، بعد میں پتہ چلا کہ ڈراما مہاراجہ کے ظلم واستبداد کا پردہ فاش کررہا ہے۔ اس کے بارے میں قیصر قلندر لکھتے ہیں:

> ''۱۹۴۶ء میں کشمیر میں ایسا اقتصادی اور سیاسی بحران پیدا ہوا جس نے نئی جدوجہد کی طرف اشارہ کیا۔ ادھر آزادئ ہندوستان کے منصوبے بنائے جارہے تھے اور ادھر کشمیر کی عوام غذائی قلت سے دو چار تھی۔ ساتھ ہی ساتھ ایک نئی سیاسی بیداری پیدا ہورہی تھی؛ جو ''کشمیر چھوڑ دو'' تحریک میں نمودار ہوئی یہی وہ زمانہ تھا جب پریم ناتھ پردیسی نے جدید کشمیری نثر کا پہلا ڈرامہ ''بھتہ ہر'' (بھات کی لڑائی) لکھا جو اسٹیج سے وابستہ چند نوجوان ''کشمیر پیپلز تھیٹر'' کے تحت پیش کرنے کا ارادہ رکھتے تھے چونکہ سیاسی تحریک زوروں پر تھی اور پبلک جلسہ یا اجتماع پر پابندی تھی۔ گورنر کشمیر ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کے ناطق حکم کے بغیر ایسی ''مشق'' نہیں کی جاسکتی تھی۔ اس لیے نثر کی خاص کر جدید ڈرامے کی یہ کوشش اور امکانات صرف پابندیوں کی نذر ہوگئے۔'' ۶

اس ڈرامے کے بعد پردیسی نے کشمیر کے ایک مشہور مجاہد آزادی اور سماجی کارکن

عبدالقدوس گوجواری پر لکھا۔ جس کا نام بھی مصنف نے ''قد گوجواری'' ہی رکھا۔ اس کو کشمیری ریڈیو ڈراما کی اولین کوششوں میں شمار کیا جاتا ہے۔ اسکے بعد تقسیم ہند اور جموں وکشمیر پر برصغیر کے اثرات پر ایک اور ڈراما تخلیق کیا جس سے ان حالات کی مکمل جانکاری ملتی ہے جو اس وقت رونما ہوئے ہیں جس کا نام ''معتصم کی آخری رات'' رکھا گیا۔ پردیسی نے ''دھول'' کو بھی ڈرامائی شکل میں پیش کیا، جس میں ایک انسان کی نفسیات کا مکمل جائزہ لیا گیا ہے۔ انسان کی بشری کمزوریوں اور ذہنی ارتعاش کو سمجھنے کے لیے ''فرصت کے چند لمحے'' لکھ کر ڈراما کی تاریخ میں ایک اہم مقام حاصل کیا۔ اس کے متعلق معروف شاعر اور نقاد قیصر قلندر لکھتے ہیں:

> ''پردیسی اور لون جو ریڈیو کے اسٹاف ممبر تھے، بڑی شعوری کوشش کی اور بعض ایسے ڈرامے لکھے جو فنی نقطہ نظر سے ریڈیو کی کسوٹی پر پورے اترتے تھے۔''[ے]

پردیسی نے بہت سے مقالات اور مضامین بھی لکھے ہیں جو صرف رسائل کی زینت بنے ہیں۔ ان مضامین کو مدون کرنے کی اشد ضرورت ہے۔ یہ مضامین سیاسی بھی ہوتے تھے اور سماجی نوعیت کے بھی۔ انہوں نے ادبی شخصیات پر بھی مضامین تحریر کئے ہیں جن میں غنی کشمیری، مرزا عارف بیگ، رابندر ناتھ ٹیگور، علامہ سر محمد اقبال وغیرہ قابل ذکر ہیں۔

☆☆☆

# حوالہ جات

۱: ڈراما کی اصناف کی تدوین...... مرتبہ اومکار ناتھ کول، ص ۱۳۸

۲: کشمیر میں اردو (جلد ۳)...... سروری، ص ۲۴۹

۳: ریاست جموں و کشمیر میں اردو ادب...... حامدی کاشمیری، ص ۲۹

۴: ماہنامہ ''آجکل''، نئی دہلی، نومبر ۱۹۷۵، ص ۱۱

۵: ماہنامہ ''آجکل''، نئی دہلی، نومبر ۱۹۷۵، ص ۲۶

۶: ماہنامہ ''آجکل''، نئی دہلی، نومبر ۱۹۷۵، ص ۱۱

۷: ماہنامہ ''آجکل''، نئی دہلی، کشمیر نمبر ص ۱۱



# پردیسی بحیثیت رپورتاژ نگار

پریم ناتھ پردیسی نے ایک رپورتاژ بھی لکھا ہے جو جموں و کشمیر کی سیاسی تحریک اور تاریخ میں کافی اہمیت رکھتا ہے۔ اگرچہ یہ رپورتاژ بہت ہی نایاب ہیں لیکن خاکسار نے اس کو جی آر گڈا صاحب کی وساطت سے حاصل کیا۔ اس رپورتاژ میں پردیسی نے قبائلی حملے کے شروعاتی پانچ دنوں کو بہت ہی معاثر انداز میں تحریر کیا ہے۔ یہ روداد صرف پانچ دنوں پر مشتمل ہے اسی لئے اس کا عنوان ''پانچ دن'' رکھا گیا۔ اس میں ان پانچ دنوں یعنی ۲۲/اکتوبر ۱۹۴۷ء سے لیکر ۲۷/اکتوبر ۱۹۴۷ء کی تاریخ رقم کی گئی ہے۔ اس میں پردیسی نے ان حالات کی عکاسی کی ہے جب قبائلی جماعتوں نے کشمیر پر حملہ کیا تھا۔ جس سے دونوں اطراف کے کشمیریوں نے بہت مشکلات کا سامنا کیا۔ یہ رپورتاژ ۲۲/اکتوبر ۱۹۴۷ء کے بعد پانچ دنوں کی رپورٹنگ کی صورت میں منظر عام پر آیا ہے۔ جو پردیسی کے فکر و شعور اور قوم پرستانہ جذبے کو اُجاگر کرتا ہے۔ اس رپورتاژ کی یہ خاصیت ہے کہ اس میں پاکستان اور ہندوستان دونوں ممالک کی صحیح تصویر پیش کی گئی ہیں۔ اگرچہ اس مین کہیں کہیں مبالغہ آرائی سے بھی کام لیا گیا ہے۔ اس رپورتاژ کو راج ہنس پرکاش نے کشمیر ساہتک سبھا مشرقی پنجابی امرتسر سے مئی ۱۹۴۸ کو شائع کیا ہے اور اس کا دیباچہ اوم پرکاش نے ہی لکھا ہے وہ اس سبھا کے صدر بھی تھے وہ اس رپورتاژ کے بارے میں لکھتے ہیں:

''ہمارے گڈول مشن نے قومی کلچر محاذ کی طرف سے پریم ناتھ پردیسی کی لکھی پانچ دنوں کی تاریخی دستاویز دیکھی جبکہ حملہ آور سری نگر کے دروازے تک آ پہنچے تھے۔ شری پردیسی اور قومی کلچرل محاذ کے صدر پیر عبدالواحد شاہ کے ہم شکر گزار ہیں کہ انہوں نے کشمیر ساہتیک سبھا کو ''پانچ دن'' شائع کروانے کی اجازت دی''۔[1]

جب یہ رپورتاژ تحریر کیا گیا تب پردیسی قومی کلچرل محاذ کے فعال رکن تھے۔ انہوں نے یہ رپورتاژ کلچرل محاذ کے صدر پیر عبدالواحد شاہ کو دکھایا، جو خود ایک ملنسار اور حقیقت پسند انسان تھے۔ شاہ صاحب نے اس رپورتاژ کے بارے میں اپنے خیالات کا اظہار ''ایک دو باتیں'' کے عنوان سے کیا۔ جو اس طرح ہے:

## ''پانچ دن''

''۲۲ر اکتوبر ۱۹۴۷ء سے ۲۷ر اکتوبر ۱۹۴۷ء تک وہ تاریخی پانچ دن ہیں، جب کشمیر کی تاریخ بدلی اور کشمیر مجموعی طور پر نئی دنیا کے سامنے نئی حیثیت میں آیا۔ اس دنیا کے سامنے جو جمہوریت آزادی اور بھائی چارے کی دلدادہ تھی۔ ان پانچ دنوں میں آپ کو کشمیر کے عوام اور ان کی جدوجہد کی ہلکی سی جھلک نظر آئے گی وہ جھلک جس میں ودیا (علم) بھی ہے اور خود اعتمادی بھی، وطن پرستی بھی اور مضبوط اتحاد کی قابل تقلید مثال بھی ہے...... ''پانچ دن'' روداد قومی کلچرل محاذ کے مایہ ناز ممبر اور مایہ ناز ادیب پریم ناتھ پردیسی نے قلمبند فرمائی ہے۔''[2]

اس رپورتاژ کو نہ صرف ادبی حیثیت حاصل ہے بلکہ تاریخی اعتبار سے اس کو بہت

اونچا مقام حاصل ہے کیونکہ اس رپورتاژ میں ہم کو ان واقعات سے واسطہ پڑتا ہے جو اس وقت کے غریب عوام کو جھیلنے پڑے ہیں، کیونکہ اس وقت ڈوگرہ سرکار نے کشمیریوں کا خون چوس لیا تھا اور دوسری طرف سے قبائلوں نے کشمیر پر دھاوا (حملہ) بول دیا۔ لیکن اس سب کے باوجود لوگوں نے اتحاد کا نعرہ بلند کیا۔ اور حملہ آوروں کے حوصلے پست کر دیئے۔ ان پانچ دنوں کو پردیسؔی نے بے حد فنکارانہ انداز سے ہو بہو پیش کیا ہے۔ اس رپورتاژ کو پڑھنے کے بعد قاری اپنے آپ کو ان حالات میں برابر شریک سمجھتا ہے اور وہی حالات انسان پر طاری ہو جاتے ہیں۔

## پہلا دن:

(۲۲/اکتوبر ۱۹۴۷ء) اس دن لوگ اپنے اپنے کاموں میں مگن تھے اور اس بات سے قطعی بے خبر کہ ان پر کون سا طوفان آنے والا ہے۔ چونکہ یہ موسم کشمیر میں شادیوں کا ہوتا ہے اور لوگ شادیوں میں محو تھے۔ اور باقی ماندہ لوگ اپنی زندگی کے مسائل سے نبرد آزما تھے کہ قبائلوں کے آنے کا بگل بج اُٹھا۔ معصوم کشمیریوں کو کیا پتا تھا کہ حالات دگرگوں ہو گئے ہیں۔ کشمیر پر قبائلیوں کی ناکہ بندی کا تذکرہ پریم ناتھ پردیسی کچھ اس طرح کرتے ہیں۔

> ”اور جہلم بہہ رہا تھا اور محکوم تھا مگر مایوس نہیں چونکہ پاکستان نے کشمیر کا سب کچھ روک لیا تھا لیکن جہلم کے پانی کو نہیں روک سکا۔ وہ نیلا پانی جو کروڑوں روپیوں کا مال اپنی چھاتی پر اٹھا کر پاکستان پہنچاتا تھا۔ اور وہاں کے سرمایہ داروں کی جیبیں بھرتا ہے...... آر پار کے مکانوں سے کہیں کہیں قاری کے گیت گونج رہے تھے اور ان سے پرے لال چنار ایسے نظر آ رہے تھے جیسے ان کے لاتعداد پتوں پر کسی نے دولھا

بنانے کے لیے مہندی ملی ہو۔''۳۳

دوسرا دن: ۲۳ر اکتوبر ۱۹۴۷ء۔ دوسرے دن میں ایک کشمیری پنڈت، جو آزاد کشمیر میں رہتا تھا لیکن قبائلیوں کے لوٹ مار سے گھربار چھوڑ کر سرینگر چلا آیا تھا، کی تصویر کشی کی گئی ہے۔ وہ لوگوں کو قبائلی ظلم سے باخبر کراتا ہے اور اس کے بعد سرینگر میں اس پورے معاملے میں سرگوشیاں ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ دوسرے دن پردیسی شیخ محمد عبداللہ (جو کہ اس وقت کے بہت بڑے سیاسی لیڈر تھے) کی جم کر تعریفیں کرتا ہے اس میں وہ شیخ عبداللہ کی ایک تقریر کو بھی من وعن نقل کرتا ہے۔ جس میں وہ قوم کو پاکستانی حملے اور عزائم سے آگاہ کرتا ہے۔

## تیسرا دن:

۲۴ر اکتوبر ۱۹۴۷ء۔ تیسرے دن پورے شہر کو قبائلی حملے کی آگاہی ملتی ہے اور جس کی وجہ سے ہر طرف ہُو کا عالم پیدا ہوتا ہے، پورا شہر اندھیرے میں ڈوب جاتا ہے کیونکہ قبائلی حملہ آور بجلی گھروں پر حملہ کرتے ہیں چونکہ تیسرے دن کو دسہرہ کا تہوار بھی ہوتا ہے اور پردیسی نے اپنی ادیبانہ صلاحیتوں سے دسہرہ کو ''قبائلی حملہ'' سے بہترین انداز میں جوڑ دیا ہے۔ وہ قبائلی حملہ آوروں کو ''راون'' کی فوج سے تعبیر کرتا ہے اور شیخ عبداللہ اور کشمیر ملیشیاء کو رام سینا (رام کی فوج) قرار دیا ہے اور اس کے علاوہ ڈوگرہ سرکار کی بے توجہی کی بہتر عکاسی بھی کی ہے۔ ڈوگرہ حکومت نے حملہ آوروں کے سامنے کس طرح بے بسی ظاہر کی اور خود جموں بھاگ گئے اور ڈوگرہ فوج اور حکمرانوں نے کس طرح اس مصیبت کی گھڑی میں کشمیریوں کو قبائلیوں کے رحم وکرم پر چھوڑ دیا۔ اس رپورتاژ میں پوری تفصیل ملتی ہے۔ پردیسی نے سکولر ذہنیت کی عکاسی بھی کی ہے کیونکہ اس رپورتاژ میں وہ نام نہاد ہندو لٹیروں

کی قلعی کھولتے ہیں:

''کشمیری ہندوؤں کے لیڈر جو ستی شہرت کے لیے بڑے معتبر بنے پھرتے تھے اور معمولی واقعات پر اپنے معرکہ خیز بیانات شائع کرواتے تھے، آج کہیں نظر نہیں آتے تھے اور ان کے خلاف شہر بھر میں اظہارِ ناراضگی پایا جاتا تھا''[۴]

پریم ناتھ پردیسی نے اگر چہ سخت لہجہ اپنایا ہے لیکن پھر بھی اپنی بات کو سلیس اور جاندار اسلوب میں پیش کیا ہے۔اس میں دو رائیں نہیں کہ پردیسی حق بات کہنے کا حوصلہ رکھتے تھے۔اپنے سخت گیر لہجے میں ایک جگہ رقمطراز ہیں:

''پنجاب اور سرحد کے یہ راون، جو علم اور روشنی کے اس زمانے میں رہتے ہوئے بھی انسان نہ بن سکے، صرف جلائے جانے کے حقدار نہ تھے بلکہ صفحہ ہستی سے مٹانے کے مستحق تھے۔تاکہ انسانیت بے داغ ہو اور کشمیر کا شیر (شیخ عبداللہ) جس کے کندھے پر زمانے نے رام کا دھنش رکھا تھا، اپنی نہتی فوجوں کو جمع کر رہا تھا''[۵]

## چوتھا دن:

۲۵/اکتوبر ۱۹۴۷ء۔اس دن میں پردیسی نے فرقہ پرستوں کی کوششوں کو اُجاگر کیا اور ساتھ میں اتحاد کی ضرورت کو بیان کیا۔۲۵/اکتوبر کے بے رونق صبح کو اس انداز میں پیش کیا۔

''خدا خدا کر کے صبح ہوئی وہ صبح جس کے ساتھ افق کی وہ مسکراہٹ نہ تھی جس کی جلوہ میں نہ تاروں کے قہقہے تھے اور نہ فرشتوں کا نور جو تاریک اور پُرخوف اوپر سے اُچھل کروادی میں

کود پڑی تھی جس کے مہیب جبڑے کھلتے تھے اور لمبے ہاتھ لرزہ خیز یہ انتہائی خوف کی صبح تھی پر قیامت کی صبح تھی یہ ۲۵ اکتوبر کی تاریخی اور ناقابلِ فراموش صبح تھی''۔ ۶

یہی وہ دن تھا جب لوگوں نے مہاراجہ کے بھاگنے کی خبر سنی لیکن اس پیچ پیس برگیڈ کے رضا کار، جس میں وکیل، ڈاکٹر، ادیب، مصور ملازم اور عام لوگ شامل تھے۔لوگوں کی بلا امتیاز مدد کرنے تھے اور ساتھ میں ان کیمپوں میں رسد رسائی کا کام بھی کرتے تھے جو حملہ آوروں کے ڈر سے بھاگ کر پناہ گزیں کیمپوں میں رہ رہے تھے اور سب سے بڑھ کر جو کام پیس برگیڈ نے کیا وہ تھا ریاست کے لوگوں میں اتحاد کا نعرہ۔

پردیسی نے شیخ عبداللہ کو روسی انقلاب کے نقیب ولادمیر لینن کا درجہ دیا، جو اتحاد کو ہتھیار کا درجہ دیتے تھے۔ جس سے قبائیلیوں کو اپنے منصوبوں میں ناکام کیا جاسکتا ہے۔اسی آخری تقریر کے بعد شیخ محمد عبداللہ دلی روانہ ہوتے ہیں اور وہاں پر ہندوستان کے وزیر اعظم کے ساتھ عارضی الحاق کا معاہدہ کرتے ہیں۔

پانچواں اور آخری دن: ۲۶ را کتوبر ۱۹۴۷ء۔ اس دن میں پردیسی نے لوگوں کی چہل پہل اور شیخ صاحب کی تعریفوں کے پل باندھے ہیں۔اس کے ساتھ ہی کچھ لوگوں کے جوش کو بھی سراہا ہے۔ آخر میں پردیسی لکھتے ہیں۔

> ''وین مجسٹک ہوٹل کے نزدیک چوراہے پر کھڑی ہوگئی اور اس کا لاؤڈ اسپیکر مولانا عبدالسلام ہمدانی سے گونجنے لگے جو زور، زور سے کہہ رہے تھے کہ کل صبح ہندوستانی فوج سرینگر پہنچنے والی ہے اور کشمیر ہندوستان میں شامل ہوگا۔''۷

اس کے بعد ۲۷ را کتوبر ۱۹۴۷ء کو پہلی بار ہندوستانی فوج نے کشمیر کی سرزمین پر اپنا قدم رکھا۔

پریم ناتھ پردیسی کا یہ رپورتاژ اپنی نوعیت کا ایک منفرد رپورتاژ ہے جو قبائلی حملے کے علاوہ مختلف قسم کے لوگوں کی ذہنیت کو بھی سامنے لاتا ہے۔ پردیسی نے کشمیر کے ان پانچ دنوں میں مفلس لوگوں کی انتہائی فنکارانہ اور ادیبانہ انداز میں تصویر کشی کی ہے۔

آخر میں یہ کہنا ضروری سمجھتا ہوں کہ پردیسی کا دل کشمیریوں کے درد سے پُر تھا کیونکہ اسی درد نے پردیسی کو یہ سب لکھنے کی ترغیب دی ہے۔ یہ رپورتاژ کشمیر کی تاریخ میں ایک اہم حیثیت رکھتا ہے۔



## حوالہ جات:


۱: رپورتاژ ...... پریم ناتھ پردیسی، ص:۲

۲: رپورتاژ ...... پریم ناتھ پردیسی، ص:۱۵

۳: رپورتاژ ...... پریم ناتھ پردیسی، ص:۲۰

۴: رپورتاژ ...... پریم ناتھ پردیسی، ص:۳۰

۵: رپورتاژ ...... پریم ناتھ پردیسی، ص:۳۴۔۳۲

۶: رپورتاژ ...... پریم ناتھ پردیسی، ص:۳۸۔۳۷

۷: رپورتاژ ...... پریم ناتھ پردیسی، ص:۴۰




## سید احتشام حسین:

پردیسیؔ کا شعور اس کشمیر میں جوان ہوا جو قومی آزادی کی جد جہد میں مصروف تھا اور عوامی بیداری نے گردو پیش کے ماحول پر اپنا اثر ڈالنا شروع کر دیا تھا۔ اس ماحول کو فطرت نے حسین و جمیل بنایا تھا۔ لیکن انسان اس کو گھناؤنا بنا رہا تھا۔ کشمیر کے متعلق جو شخص بھی کچھ لکھے گا، اس کا اس زبردست کشمش کو محسوس کرنا لازمی ہے ورنہ وہ کشمیر کی روح میں نہیں اتر سکے گا۔ پردیسی کے افسانوں میں اس کشمش کا شعور نظر آتا ہے جسے فلسفیانہ تو نہیں کہہ سکتے لیکن اس میں فکر انگیز عناصر ضرور ملتے ہیں۔ پردیسی کو کشمیر کی زندگی، تہذیب اور روایات سے محبت تھی اور ان ہی کو وہ اپنے افسانوں میں پیش کر کے عام انسانوں کی خدمت کرنا چاہتے تھے۔ یہی ایک افسانہ نگار اور انسان کی حیثیت سے ان کی بڑائی ہے۔

## پریم ناتھ درؔ:

پردیسیؔ نے اپنی ایک ایک سانس کو اپنے وطن کی خدمت میں جوت دیا۔ جس نے اپنی تیز نظر سے اپنی ذات کو نہ اپنے مفاد کو دیکھا۔ گردو پیش کی حقیقت کھوجی، گہرائیاں ناپیں اور بیان کے جادو سے ہر کس و ناکس کو، ہر ذوق والے یا بد ذوق کو اسے جو سننے کے لیے تیار تھا۔ اور اسے بھی جو نہیں تھا۔ اپنے ساتھ کھڑا کیا۔ اسے سننے کے لیے مجبور کیا اور سناتے سناتے اسے سلایا نہیں، اس کی چٹکیاں لیں اور اس سے جگایا۔ وہیں پردیسیؔ جو کشمیر میں ایک نئی آندھی اڑاتا ہوا آیا تھا۔ آناً فاناً جیسے ایک آندھی ہی میں چلا بھی گیا۔

## سہیل عظیم آبادی:

افسانہ نگار کی حیثیت سے پردیسی اردو ادب میں ممتاز حیثیت کے مالک تھے۔ ان کے افسانوں میں بلا کا اثر ہوتا تھا۔ اس اثر کی تنہا وجہ کشمیر اور کشمیریوں سے ان کی بے پناہ محبت تھی۔ وہ کشمیریوں کے دکھ درد اور ان کی زندگی کے مسائل کو اپنے افسانوں میں بڑے فن کارانہ انداز میں بیان کرتے تھے۔ جس کا اثر پڑھنے والوں کے دل میں بہت دیرپا ہوتا تھا۔ یہ ممکن نہ تھا کہ پردیسی کے افسانے پڑھنے کے بعد کوئی شخص خود کو کشمیر اور کشمیریوں سے قریب محسوس نہ کریں۔

پردیسی کی زندگی کشمیر کے لیے تھی۔ ان کا فن کشمیر کے لیے تھا۔ ان کی زندگی کا ہر لمحہ اور ان کے افسانوں کا ایک ایک لفظ اس حقیقت کا شاہد ہے۔

## غلام محمد صادق:

پردیسی ہماری ریاست کے بہت بڑے افسانہ نگار تھے۔ وہ کبھی حقائق سے منہ نہیں موڑتے تھے۔ جب ہماری قومی تحریک کے بڑھنے کے ساتھ ساتھ عوام پر شخصی نظام کے مظالم کا شکنجہ بھی زیادہ زور سے کیا گیا۔ تو پردیسی خاموش نہیں رہے۔ انہوں نے "جواری"، "کتبے"، "ان کوٹ"، "کاغذ کی جھنڈی" وغیرہ کہانیاں لکھ کر نہ صرف کشمیر میں بلکہ ہندوستان کے ادبی حلقوں میں بھی شہرت حاصل کی۔ ان کہانیوں میں ان کے شعور کے ارتقاء کی جھلک بھی ملتی ہے۔ ان کے کردار ہمارے حقیقی کردار ہیں۔ "کشمیر چھوڑ دو" تحریک کے دوران میں انہوں نے کشمیری زبان میں ایک ڈرامہ "بھتہ ہر" کے نام سے لکھا۔ جس میں بھوکے عوام کی دل دوز تصویر پیش کر کے شخصی نظام کو للکارا، جو عوام کے غذائی مسئلے کو حل نہ کر سکا تھا۔

## راجندر سنگھ بیدی:

پردیسی نے یہ کہانیاں بہت سوچ بچار کے عالم میں لکھی ہیں لیکن ان کہانیوں کی پرسکون سطح کے نیچے ہم ایک ایسا دل دیکھتے ہیں جو انسانیت کے دکھ سے تار تار ہے۔ اس کی ہموار آواز کبھی کبھی تقدیر کی آواز کی طرح فیصلہ کن نظر آتی ہے۔ پردیسی کسی مہدی کے آنے کی اور بالا آخر انسان کی نجات کی امید نہیں دلاتا۔ موجودہ دور کے حساس نوجوانوں کی طبعی قنوطیت اس کے دل اور وجود کا بھی احاطہ کیے ہوئے ہے۔ وہ دیکھتا ہے کہ لوگ اپنا ایمان کھو چکے ہیں، اور کوئی چیز انہیں ابھارنے کے لیے نظر نہیں آتی۔ مذہب چند رسوم وروایات کا ایک مرقع بن کر رہ گیا ہے اور کسی قسم کا معاشی رد و بدل بے معنی ہے۔ دنیا کے کسی عقیدے میں تسلی نہیں بغیر اس کے کہ انسان اپنی مکمل شکست کو تسلیم کرے۔ وہ سب کچھ دیکھتا ہے، وہ سب کے لیے غم کھاتا ہے۔ پردیسی کی کہانیوں کا طرہ امتیاز یہ ہے کہ یہ کہانیاں ہمیں زندگی کے گوناگوں مصائب کو برداشت کرنا سکھاتی ہیں۔

## ڈاکٹر عبدالحق

مجھے پنڈت پریم ناتھ صاحب پردیسی نے اپنی چند کہانیاں پڑھنے کو دیں۔ جنہیں پڑھ کر مجھے بہت خوشی ہوئی۔ انہیں چھوٹے افسانے لکھنے کا اچھا سلیقہ ہے، ان میں تخیل بھی ہے اور مشاہدے کی قوت بھی۔ ایک بڑی خوبی یہ ہے کہ افسانوں میں مقامی رنگ بھی پایا جاتا ہے۔ پریم ناتھ صاحب کو اپنے ملک کے غریبوں سے بہت ہمدردی ہے اور انہوں نے بعض کہانیوں میں ان کی تکلیفوں اور ان کے دردِ دل کی کیفیت کو بڑی خوبی سے دکھایا ہے۔ انہیں اپنے خیالات کے اظہار پر قدرت ہے اور ان کی زبان سادہ اور دل پذیر ہے۔

## خواجہ غلام سیدین:

میں نے بہت دلچسپی سے پریم ناتھ صاحب پردیسی کے افسانوں کو پڑھا اور مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ انہوں نے یہ افسانے بہت قابلیت اور خوش مذاقی کے ساتھ لکھے ہیں۔

## پروفیسر نند لال کول طالبؔ:

پنڈت پریم ناتھ صاحب ہمارے ملک کے ان خوش مذاق اور ہونہار نوجوانوں میں سے ہیں جنہیں نہ صرف افسانہ نویسی کا شوق ہے بلکہ جو اپنی قابل قدر تحریروں سے ایک عرصے سے ادبی خدمات انجام دے رہے ہیں۔ ''شام وسحر'' ان کے افسانوں کا ایک مختصر سا مجموعہ ہے جس میں انہوں نے اپنے خاص انداز میں اپنے ہم وطنوں کے اصلی حالات کا خاکہ کھینچنے کی کوشش کی ہے۔

## پنڈت زندہ کول ''ماسٹر جی''

کشمیر اور بیرون کشمیر کے بعض اخباروں میں پردیسی کی لکھی ہوئی مختصر کہانیاں کبھی کبھی میری نظر سے گزرتی تھیں۔ میں سمجھتا تھا کہ ان کا مصنف ضرور کوئی اعلیٰ درجہ کا صاحبِ فن ہوگا کیونکہ جب کبھی میں چار پانچ سطریں ذرا یونہی پڑھ لیتا۔ ساری کہانی پڑھے بغیر رہا نہ جاتا تھا۔ اور یہ قابل افسانہ نگاروں کی تصانیف کی ایک بڑی خصوصیات ہے۔

## منشی محمد دین فوق:

میں پنڈت پریم ناتھ صاحب پردیسی کی ان چھوٹی چھوٹی کہانیوں کو جو اس سے قبل مختلف رسائل وجرائد میں شائع ہوتی رہی ہیں، بڑے شوق سے پڑھتا رہا ہوں۔ ان میں ملک کی سوشل اصلاح کی جھلک بھی ہے۔ غریبوں کے دُکھڑے بھی دردِ دل سے بیان کیے گئے ہیں اور اس زبان میں جو سادہ سلیس اور نہایت میٹھی ہے۔ یہ اصلاحی اور اختلافی

افسانے ان کی صحیح حب وطن کا مظہر ہیں۔ان کی نثر پر شاعری قربان ہے۔ان کی تحریروں کا ادبی رنگ ان کے ادیب کامل ہونے کا ثبوت دے رہا ہے۔وہ اپنی نتیجہ خیز کہانیوں کی بدولت کشمیر کے ''منشی پریم چند'' معلوم ہوتے ہیں۔

## نور شاہ:

پردیسی کے افسانوں کی اہمیت، افادیت اور انفرادیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ ان کے افسانے تقسیم ملک سے پہلے اور تقسیم ملک کے بعد بھی مشہور و معروف اور معیاری جرائد میں شائع ہوتے رہے اور پسند بھی کیے گئے۔ان جرائد میں لاہور سے شائع ہونے والے جریدے ''ہمایوں'' اور ''ادب لطیف'' بھی شامل ہیں۔انکی کہانی ''ٹیکہ بٹنی'' اپنے دور کی ایک عظیم کہانی تھی۔پردیسی نے اپنے افسانوں میں کشمیر کی صحیح عکاسی کی ہے۔اور کشمیر کو اصلی رنگ و روپ میں پیش کیا ہے۔ان کے افسانوں میں اس زمانے کے کشمیر کی حقیقی سندرتا نظر آتی ہے۔اور بدصورتیاں بھی، جن سے کشمیر اور کشمیریوں کو سامنا کرنا پڑتا ہے۔



# اگلے سال

ابراہیم، منشی بدرالدین کی عزّت بلا وجہ نہ کرتا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ منشی بدرالدین وہ شخص ہے جو گذشتہ پندرہ برس سے اس کا مستقل خریدار ہی نہیں بلکہ جانا پہچانا بیوپاری ہے۔ یوں تو منڈی میں حاجی بدرالدین کی ٹکر کے سینکڑوں بیوپاری تھے۔ لیکن سب کے دل کھوٹ سے بھرے ہوئے۔ وہ مال خریدنا تو جانتے تھے' لیکن دل خریدنا نہیں جانتے تھے' ایک سال کسی سے سودا کیا' دوسرے سال اس سے آنکھیں پھیر کر کسی دوسرے کو پُھسلایا جہاں پیسے کے نفع کی امید ہو۔

لیکن حاجی بدرالدین میں یہ عیب نہ تھا۔ وہ ایک ہی نظر سے آدمی کی انتڑیاں گن لیتا تھا۔ اپنے کام میں پورا ماہر اور ہوشیار تھا۔ لیکن جہاں کسی کی خصلت میں آشتی' صلح وصفائی یا سادگی کی تھوڑی بہت تری دیکھتا تھا۔ وہیں کا ہو جاتا تھا۔ نہ مال پرکھتا نہ ناپ تول لیتا۔ صرف زبان پر اعتبار اور اکتفا کرتا تھا۔ شاید یہی وجہ تھی کہ اس کا ہر سودا منفعت بخش ہوتا تھا۔ ''وڈ'' لینے والا زمیندار بھی راضی اور خود ''وڈ'' دینے والا بھی۔ اسی سبب سے اُس کے زمیندار اس پر اپنی جان چھڑکتے تھے۔ جو کچھ ان کے کھیتوں سے نکلتا تھا اس کے آگے رکھتے تھے۔ فصل پھولوں ہی میں ہوتی تھی اور منشی بدرالدین اپنے کسانوں کے ہاں یا تو خود آنا جانا شروع کرتا تھا یا اپنے کارندے بھیجتا تھا۔ اس سے قیمتیں طے ہوتی تھیں۔ سودے ہوتے

تھے۔شادی بیاہ کے موقعے پر بھی جب کسان ہر طرف سے نا امید ہوتے تو ان کی حاجت روائی بدرالدین کے سوا دوسرا نہ کرتا تھا۔بعض اوقات ایسے موقعوں پر وہ اگلے دو برس کی فصلوں تک کا سودا کر لیتا تھا۔حاجت مند زمین دار کو اس وقت بدرالدین فرشتے سے کم نہ دکھائی دیتا تھا۔اس کے نزدیک شاید فرشتے کی یہی پہچان تھی جو وقت پر حاجت روائی کرے اور ہونے والی فصلوں کی ''وڈ'' خُدا کے توکل پر دے آئے۔

ابراہیمؑ کو وہ دن یاد تھا جب بدرالدین دیسی لٹھے کا کُرتہ اور سر پر پانچ آنے والی ٹوپی پہنے اس کے پاس آیا۔ابراہیمؑ اپنی بیوی اور بچوں سمیت کھیت سے آلو نکال رہا تھا۔بدرالدین کھیت کے کنارے پر کھڑا ہو گیا اور حرص بھری نگاہوں سے آلوؤں کو دیکھنے لگا۔اس سال فصل بھی خُدا کے فضل سے اچھی تھی۔ابراہیم مسرت کی پینگوں میں جھول رہا تھا۔ایک نوجوان سفید پوش کو کھیت کے کنارے کھڑا دیکھ کر اس کا دل بھر آیا۔بیٹے سے بولا۔''سیر بھر آلو اسے بھی دے دو۔جانے کس خانقاہ کا دربان ہے''

اس کی بیوی نے ٹوک کر کہا۔''کیا ساری فصل اب ان درویشوں ہی کی نذر کر دو گے؟''

ابراہیم نے مسکرا کر کہا۔سوالی ہمیشہ خُدا کی طرف سے آتا ہے۔اسے بھرے کھیت سے نا امید لوٹا دینا اچھا نہیں۔''

بیوی نے اپنے بیٹے کے ہاتھ سے آلوؤں کی ٹوکری لیتے ہوئے خاوند سے کہا ''گھر بار تو نہیں لٹانا ہے جن کے پاس دولت ہے وہ کسی پر تھوکتے بھی نہیں، رہنے دو یہ فیاضیاں!''

ابراہیم نے گرج کر کہا۔کیا کرتی ہو؟ اگر زمیندار ہی کی نظر پست اور ظرف تنگ ہو تو دُنیا میں خیراتیں کون کرے؟ خُدا دولت اس لئے نہیں دیتا کہ اس کے بندوں پر دروازہ

بند کر دیا جائے۔

بدرالدین اب کھیت کے کنارے کھڑا میاں بیوی کی بحث سن رہا تھا۔ وہ ٹہلتے ٹہلتے ان کے نزدیک آ گیا۔ اور بولا...... ''تم نے مجھے بھی سوالی ہی سمجھ لیا۔ اس لئے کہ میرے بدن پر نفیس کپڑے نہیں''

ابراہیم نے مسکرا کر بے پروائی سے کہا۔ ''بابا فصل کاٹنے کے موقع پر جو بھی میرے کھیت میں آیا' سوالی ہی تھا۔ شہنشاہ نہ تھا۔ تم ناراض کیوں ہو گئے' یہ قسمت کا کھیل ہے۔''

بدرالدین کی آنکھیں چمک اُٹھیں۔ اُس نے کہا۔ ''دراصل کسان بے وقوف ہوتا ہے......''

ابراہیم نے دوبارہ مسکرا کر کہا۔ ''ہے بے وقوف نہ ہوتا تو شہر میں بڑی بڑی توندیں نکالے' بیوپاری نہ ہوتے۔ یہ ہم لوگ ہی بے وقوف ہیں جو اپنی بستی اجاڑ کر اوروں کی بستیاں آباد کرتے ہیں۔ سچ ہے بابا' کسان دراصل بے وقوف ہوتا ہے۔''

بدرالدین نے کہا...... ''تم لوگوں کو آدمی پہچاننے کا شعور نہیں۔ کسی کے بدن پر موٹا لباس دیکھا' جھٹ اس کی آبرو سے کھیلنے لگے۔''

ابراہیم نے درانتی کو ہاتھ میں لیتے ہوئے کہا...... ''تم میرے والد جنتی کی طرح بڑے تیز مزاج معلوم ہوتے ہو۔ سچی بات کہہ دی اور تم آپے سے باہر ہونے لگے۔''

بدرالدین نے کہا۔ ''خُدا خیر کرے' بہت اِترائے ہوئے معلوم ہوتے ہو...... آنکھوں پر اس قدر مستی چھائی ہوئی ہے کہ بیوپاری اور سوالی میں فرق ہی نہیں کر سکتے۔''

ابراہیم نے قہقہہ لگا کر پوچھا...... ''تم بھی بیوپاری ہو؟''

بدرالدین نے کہا۔ ''بیوپاری کے سر پر سینگ ہوتے ہیں کیا؟''

ابراہیم اپنا کام کئے جارہا تھا' بے پروئی سے بولا۔ سینگ نہیں ہوتے۔ اس کے پاس روپوں کی تھیلیاں ہوتی ہیں' وہ خودنہیں بولتا' تھیلیاں بولتی ہیں۔

بدرالدین ہونٹ چبانے لگا۔ ابراہیم نے اُس پر ایسی چوٹ کی تھی جس کا اسکے پاس جواب نہ تھا۔

تھوڑی دیر کے بعد ایک آلو کو اُلٹ پُلٹ کر دیکھنے کے بعد بدرالدین نے پوچھا سودا کرو گے؟'' ابراہیم نے حیران ہوکر پوچھا۔ کیا بھاؤ لوگے؟''

اب تک ابراہیم کو یقین تھا کہ بدادین مذاق کررہا ہے۔ اسی لئے اس نے اینٹ کا جواب پتھر سے دیا۔

بدرالدین نے پوچھا۔ ''کتنے آلو نکلیں گے تمہارے کھیت سے؟''

ابراہیم کو اب پورا یقین ہوگیا کہ بدرالدین مخول کررہا ہے۔ اُس نے دوبارہ طنزاً کہا۔ ''کھیت تمہارے سامنے ہیں اور یہ سوال تم بیوپاری ہوکر مجھ سے پوچھ رہے ہو؟''

بدرالدین نے سرسری نگاہوں سے کھیت کا جائزہ لیا اور کہا...... ''یہ سب کھیت تمہارے ہی ہیں؟

ابراہیم نے کہا۔ ''شکر ہے مالک کا!''

بدرادین نے کہا۔ ''سو من سے زیادہ نہ نکلیں گے' جی چاہے تو ابھی سودا کرلو'

ابراہیم نے مسکرا کر کہا...... ''بڑے بیوپاری نکلے۔ تم ایسے دو چار بیوپاری اور ہوں تو کسانوں کا خدا ہی حافظ ہے۔''

بدرالدین نے سر کھجلاتے ہوئے کہا۔ ''خیر' جتنے بھی نکلیں گے' تین روپے من کے حساب سے لوں گا۔ کہو منظور ہے؟''

ابراہیم اور اس کی بیوی تین روپے من کا سودا سُن کر للچا گئے۔

اُس کی بیوی نے درانتی زمین پر رکھتے ہوئے اور زیرِ لب مُسکرا کر بدرالدین سے کہا'' آج کل آلو بارہ روپے خروار بکتے ہیں۔ آپ کیا دے رہے ہیں ہمیں!''

بدرالدین نے کہا...... ''دیدی! یہ ٹھیک ہے لیکن جب تک ہمیں بھی ٹکہ آنہ نفع نہ ہو، ہم کن کے گھر ٹکڑے توڑیں......''

ابرہیم نے کہا۔ ''کسر کھاؤں گا لیکن قیمت یک مشت لوں گا۔''

بدرالدین نے کہا۔ ''ابھی لے لو، مرضی ہو تو اگلے سال کا سودا بھی کر رکھو اور قیمت لے رکھو۔''

اگلے سال کا لفظ سن کر ابراہیم چونک پڑا۔

اس نے حیرت بھری نظروں سے بدرالدین کو دیکھ کر کہا۔ ''اگلے سال کا سودا؟''

بدرالدین نے سنجیدگی سے کہا۔ ''ہاں!''

ابراہیم نے پوچھا۔ ''اگر اگلے سال فصل اچھی نہ ہوئی تو......؟''

بدرالدین نے مسکرا کر کہا۔ ''وہ میری قسمت ہے، تم کو اس سے کیا غرض۔ تم اپنی قیمت لے لو۔''

اس وقت ابراہیم اور اس کی بیوی کو بدرالدین فرشتے سے زیادہ پاکیزہ دکھائی دیا جو محض اپنی قسمت کے توکل پر انہیں اگلی فصل کی قیمت دے رہا تھا۔

سودا طے ہونے کے بعد بدرالدین نے مسکرا کر پوچھا۔ ''اب آدمی پہچان سکو گے؟''

ابراہیم زلرلب مسکریا اور سر جھکا دیا۔

شروع شروع میں بدالدین ایسا بدقسمت تھا کہ اس نے جس کام میں ہاتھ ڈالا، نقصان اُٹھایا۔ آخر چاروں طرف سے ناامید ہو کر اس نے آلوؤں کا بیوپار شروع کیا۔

ان دنوں آلوؤں کی بہت مانگ تھی ۔ نرخ روز بروز بڑھتے جاتے تھے۔ ان کے دیکھتے دیکھتے آلوؤں کا معمولی سوداگر دنوں میں سیٹھ بن گیا' اس کی حیثیت' امارت اور چمکتی ہوئی تجارت کو دیکھ کر بدرالدین کے منہ میں پانی بھر آیا۔ منڈی کے نکڑ پر ایک چھوٹی سی دکان کھولی۔ تھوک اور پرچون دونوں طرح سے آلو بیچنے لگا۔ ابراہیم کے آلو اس نے تین روپے من کے حساب سے لئے' ہاتھوں ہاتھ وہ پانچ روپے من کے حساب سے فروخت کئے۔ ایک ہی سودے میں دو اڑھائی سو کا منافع دیکھ کر اس نے اِدھر اُدھر ہاتھ پاؤں پھیلائے۔ شروع شروع میں نقد قیمت دے کر سودے کرتا تھا۔ جب مزا آیا تو ''وڈ'' پر بھی سودے کرنے لگا۔ کسان اس راز کو نہ سمجھ سکتے تھے۔ وہ نقد روپیے دیکھ کر ہی جھومتے تھے۔ لیکن بدرالدین کی نظروں سے کچھ اوجھل نہ تھا۔ فصل کاٹنے کے موقع پر وہ کھیتوں میں جاتا اور اپنی نگرانی میں آلو نکلواتا۔

وہ کسان جو اس کے ساتھ سودے کرتے تھے' جہاں تھے ہیں رہے لیکن بدرالدین چند سالوں ہی میں منشی بدرالدین بن گیا۔ پھر حاجی بدرالدین' پھر سیٹھ بدرالدین نکڑ کی دکان اور سے اور ہو گئی۔ ایک طرف ایرانی قالین بچھا تھا۔ اس پر ایک گاؤتکیہ رکھا گیا جس کا غلاف سبز مخمل کا تھا۔ کچھ کارندے رکھ لئے گیے۔ دن بھر حاجی بدرالدین اپنی دکان پر بیٹھے 'لاریاں سامنے کھڑی ہو جاتیں۔ وہ اپنی نگرانی میں آلو بھرواتے۔

کبھی کبھی کسان دکان پر آتے تو پاؤں صاف کر کے دور کونے میں بیٹھ جاتے جب حاجی صاحب کو موقعہ ملتا' ان سے بھی دو چار باتیں کر لیتے۔ اب نہ وہ دیسی لٹھے کا کرتہ تھا اور نہ پانچ آنے والے ٹوپی' ان کی جگہ ریشمی پیرہن ۲۶ نمبر کی ململ اور دوشالے نے لے لی تھی۔

ابراہیم کبھی کبھار دکان پر آتا۔ حیران رہ جاتا۔ اپنی اس غلطی پر جو اس نے پہلے

دن بدرالدین کو دیکھ کر کی تھی۔ اکثر نادم ہوتا۔ اس کے دل میں صرف ایک ہی مسرت تھی کہ بدرالدین انسان نہیں، فرشتہ ہے اور وہ خود کس قدر خوش نصیب جس کا کاروبار ایسے نیک خصلت انسان سے ہو۔

پندرہ برس بیت چکے تھے۔ آلوؤں کی قیمت اس سال خلاف توقع بڑھ گئی تھی۔ بدرالدین کا کارندہ سودا کرنے کے لئے ابراہیم کے ہاں آگیا۔ چائے وغیرہ پی کر ابراہیم نے مسکرا کر کہا۔ ''اس سال آپ کو ''وڈ'' میں اضافہ پڑے گا، منشی جی!''

کارندے نے بے پروائی سے پوچھا۔ ''کیوں بھلا؟''

ابراہیم نے اسی طرح مسکراتے ہوئے کہا۔ ''آپ نہیں جانتے؟ کتنے بھولے بنتے ہیں۔''

کارندے نے پوچھا۔ ''پھر بھی!''

ابراہیم نے کہا۔ ''آلوؤں کی قیمت جو چڑھ گئی ہے''

کارندہ نے زور سے ہنسا اور کہا۔ ''خوب! جب قیمت گھٹ گئی تھی، اس وقت بھی کچھ کہا تھا؟''

ابراہیم نے چلم پر آگ رکھتے ہوئے کہا۔ ''خُدا کی قسم آج تک ایسا سودا ہمارے ساتھ نہیں ہوا جس میں نرخ بازار سے آپ نے ہمیں زیادہ دیا ہو''

کاندے نے پوچھا۔ ''پھر سودا نہ کرو گے''

ابرہیم نے جلد جلد کہا۔ ''انشاء اللہ کروں گا۔ لیکن ظلم نہ ہو، حاجی صاحب میرا پندرہ برس کا جانا پہچانا بیوپاری ہے۔''

کارندے نے پوچھا۔ کس بھاؤ پر دو گے اس سال؟

ابراہیم نے کہا۔ ''حضرت اس سال آلو سولہ روپے خروار بکتے ہیں۔ آگے آپ

